

علم صرف کے طلباء کیلئے خاصیات ابواب پر ایک لاجواب رسالہ
ھادی الطلاب
الملقب
خاصیات الابواب
مع حل پرچہ جات صرف و خلاصہ علم الصیغہ سوالاً جواباً
مؤلف
علامہ عبد الرشید صاحب مدظلہ العالی
صدر المدرسین
جامعہ غوثیہ ہدایت القرآن ملتان
ناشر
مکتبہ غوثیہ جامعہ غوثیہ ہدایت القرآن ممتاز آباد ملتان

## ﴿☆ خاصیات ☆﴾

خاصیات (بہ تشدید صاد و یاء) خاصہ کی جمع ہے، خَاصِّیَّتْ اصل میں خاصصیّت تھا ایک صاد کو دوسرے میں ادغام کر دیا تو خاصیت ہوا، خاصیت مصدر ہے بمعنی خاص ہونا کے اس پر خاصہ کا اطلاق بطریق مبالغہ ہے، صرفیوں کے نزدیک خاصہ اور خاصیت کا معنی ہے ابواب کے معانی یعنی صرفیوں کے نزدیک باب کے معنی پر خاصہ کا اطلاق ہوتا ہے۔

## ام الا بواب

اول تین ابواب یعنی ضَرَبَ یَضْرِبُ، نَصَرَ یَنْصُرُ، عَلِمَ یَعْلَمُ کو ام الابواب کہتے ہیں، ام بمعنی اصل ہے، ان کو ام الابواب اس لیے کہتے ہیں کہ ان کے ماضی اور مضارع میں جس طرح معنوں میں اختلاف ہے اسی طرح لفظوں میں بھی اختلاف ہے کہ ضَرَبَ میں ماضی کے اندر عین مفتوح ہے اور مضارع میں مکسور، نَصَرَ کے اندر ماضی میں عین مفتوح ہے مضارع میں مضموم، عَلِمَ میں ماضی کے اندر عین مکسور ہے اور مضارع میں عین مفتوح ہے، اور دو چیزوں کے درمیان اختلاف میں اصل بھی یہی ہے کہ لفظ اور معنی دونوں میں اختلاف ہو، خلاصہ یہ کہ ان تین ابواب میں اختلاف کامل ہے اس لئے ان کو ام الابواب کہا جاتا ہے، اور یہ تینوں مذکورہ ابواب کثرت خصائص میں برابر ہیں اس عبارت (و در کثرت آہ) کے دو معنی ہو سکتے ہیں۔

(۱) یہ تینوں ابواب اکثر معانی میں برابر ہیں کیونکہ ہر وہ معنی جس میں اول باب استعمال ہوتا ہے۔ دوسرا اور تیسرا باب بھی اس معنی میں استعمال ہوتا ہے۔

(۲) تینوں بابوں میں سے ہر ایک دوسرے کے ساتھ زیادتی معنی میں برابر ہے، یعنی جس طرح باب اول کے معانی زیادہ ہیں اسی طرح دوم وسوم کے معانی بھی کثیر ہیں۔

## ﴿☆ خاصیت نصر ☆﴾

(۱) مغالبہ:۔ لغت میں اس کا معنی کسی پر غلبہ پانا ہے۔

اصطلاحی تعریف:۔ اصطلاح میں تعریف یہ ہے کہ باب مفاعلہ کے بعد ایک فعل کو ذکر کر کے یہ ظاہر کیا جائے کہ معنی مصدری میں ایک دوسرے پر غلبہ کس کو ہوا، یعنی یہ بتایا جائے کہ متغالبین میں سے

غلبہ کس کو ہوا، چونکہ باب مفاعلہ میں مشارکت ہوتی ہے کہ ہرایک دوسرے کے ساتھ وہی کام کرتا ہے جو پہلے نے اس کے ساتھ کیا تو جب ہرایک دوسرے پر غلبہ پانا چاہے تو ظاہر ہے کہ دونوں برابر رہیں گے یا ایک غالب اور دوسرا مغلوب ہوگا تو غالب کے غلبہ کو ظاہر کرنے کیلئے باب مفاعلہ کے بعد وہی مفاعلہ نصر ینصر کے وزن پر لائیں گے جیسا کہ خَاصَمَنِیْ فَخَصَمْتُہ۔ اس نے میرے ساتھ جھگڑا کیا میں نے اس کے ساتھ جھگڑا کیا پس میں جھگڑے میں غالب آگیا اور یُخَاصِمُنِیْ فَاَخْصُمُہ۔ وہ مجھ سے جھگڑتا ہے میں اس سے جھگڑتا ہوں۔ پس میں جھگڑے میں غالب آجاتا ہوں، اب مفاعلہ (خَاصَمَنِیْ و یُخَاصِمُنِیْ) ایک دوسرے پر غلبہ پانے میں دو آدمی شریک تھے تو ان میں سے غالب کے غلبہ کو ظاہر کرنے کیلئے اس مفاعلہ کو نَصَرَ کے وزن پر لاکر جب ہم نے کہا فَخَصَمْتُہٗ اور فَاَخْصُمُہٗ تو یہ ظاہر ہوگیا کہ متغالبین میں سے متکلم کو غلبہ حاصل ہوا ہے۔ اصل وضع میں خَصَمَ ضَرَبَ سے آتا ہے لیکن اظہار غلبہ کی خاطر اسکو نَصَرَ پر لائے ، اگر فعل مذکور (جو مفاعلہ کے بعد نَصَرَ سے اظہار غلبہ کیلئے ہے) مثال واوی ہو جیسے وَاعَدَنِیْ فَوَعَدتُّہ یا مثال یائی یَاسَرَنِیْ فَیَسَرْتُہ یا اجوف یائی جیسے بَایَعَنِیْ فَبِعْتُہٗ یا ناقص یائی ہو جیسے رَامَانِیْ فَرَمَیْتُہٗ، تو ان چاروں میں اس فعل کو ضَرَبَ کے وزن پر لائیں گے نہ کہ نَصَرَ کے وزن پر اس لئے کہ یہ چاروں معتلات نَصَرَ سے نہیں آتے۔ اب ہرایک کی مثال ملاحظہ فرمائیں، مثال واوی کی مثال وَاعَدَنِیْ فَوَعَدتُّہٗ مثال یائی کی مثال، یَاسَرَنِیْ فَیَسَرْتُہ، اجوف یائی کی مثال بَایَعَنِیْ فَبِعْتُہٗ، ناقص یائی کی مثال رَامَانِیْ فَرَمَیْتُہ ان چاروں میں مفاعلہ کے بعد اظہار غلبہ کے لئے جو فعل لایا گیا ہے وہ ضرب کے وزن پر ہے

## ☆خاصیات سَمِعَ یَسْمَعُ☆

وہ الفاظ جو بیماریوں پریشانیوں اور خوشیوں کے معانی پر دلالت کرتے ہیں وہ اکثر اسی باب (سَمِعَ) سے آتے ہیں، مثلاً سَقِمَ بیمار ہوا، حَزِنَ غمگین ہوا، فَرِحَ ، خوش ہوا، وہ الفاظ جو رنگوں عیبوں اور جسمانی حالت وکیفیت پر دلالت کرتے ہیں اکثر باب سمع سے آتے ہیں ،مثلاً کَدِرَ، گدلا ہوا عَوِرَ ،کانا ہوا، بَلِجَ کشادہ ابرو والا ہوا۔ اور ان مذکورہ معانی پر دلالت کرنے والے چند الفاظ باب سمعَ کے علاوہ کَرُمَ سے بھی آتے ہیں، مثلاً اَدُمَ گندم گوں ہوا، عَجُفَ، لاغر ہوا رَعُنَ گول ہوا۔

## ☆خاصیت فَتَحَ☆

اس کا عین یالام کلمہ حرف حلقی ہوتا ہے۔جیسے فَتَحَ یَفْتَحُ،معنی کھولنا،اس کالام کلمہ حروفِ حلقی میں سے ہےاور جیسے وَہَبَ یَہَبُ کہ اس کا عین کلمہ حروفِ حلقی میں سے ہے۔

(حروف حلقی یہ ہیں)

حروف حلقی شش بود اے نورعین  همزه هاء وحاؤ خاء وعین وغین

**سوال:-** رَکَنَ یَرْکَنُ بمعنی مائل ہونا، اَبیٰ یَأْبیٰ بمعنی انکار کرنا دونوں فتح سے ہیں مگر کسی کا عین یالام حرف حلقی نہیں ہے؟

**جواب:-** رَکَنَ ازقسم تداخل ہے یعنی اس کی ماضی نَصَرَ سے اور مضارع عَلِمَ سے لیا،مزید تفصیل یہ ہے کہ رَکَنَ تین بابوں (نصر،عَلِمَ،مَنَعَ) سے آتا ہے ماضی نَصَرَ سےاور مضارع عَلِمَ سے لیا یہ مستقل باب نہیں بلکہ ایک کی ماضی اور دوسرے کا مضارع لیکر ایک باب بنادیا،اور ابیٰ یَأْبیٰ شاذ اور خلاف قیاس ہے۔

## ☆خاصیات کَرُمَ یَکْرُمُ☆

وہ الفاظ جن میں طبعی اور پیدائشی صفات کے معانی ہوں یعنی (وہ صفات وعادات جن پر موصوف کی تخلیق ہوئی ہے) وہ باب کَرُمَ سے آتے ہیں،مثلاً حَسُنَ وہ خوبصورت ہوا، یہاں خوبصورتی ذاتی غیر مصنوعی مراد ہے،تو اور یہ خوبصورتی پیدائشی صفت ہے،صفات خلقیہ دو قسم پر ہیں۔

(۱) حقیقی جو موصوف میں حقیقۃً پیدائشی ہوں یعنی پیدائش کے بعد موصوف کے ساتھ عارض ولاحق نہ ہوئی ہوں،جیسے چھوٹا ہونا ، بڑا ہونا ،خوبصورت (ذاتی ) ہونا،بدصورت (ذاتی)ہونا ، یہ ساری ایسی صفات ہیں جو پیدائش ہی سے اس موصوف کے ساتھ لاحق ہیں۔

(۲) حکمی جو پیدائشی نہ ہوں یعنی پیدائش کے وقت موصوف میں نہ ہوں بلکہ بعد میں اسکولاحق ہوئی ہوں لیکن موصوف کو عارض ہونے کے بعد اس موصوف میں اتنی راسخ وپختہ ہوچکی ہوں کہ ان کا موصوف سے جدا ہونا مشکل ہو یوں محسوس ہو گویا کہ وہ پیدائشی ہیں مثلاً فَقُہَ وہ فقیہ ہوا،اب فقیہ ہونا غیر پیدائشی صفت ہے کیونکہ یہ پیدائش کے بعد موصوف کو لاحق ہوتی ہے،لیکن بعد از لحوق موصوف کو فقہ

میں اتنی مہارت اور تجربہ حاصل ہوا کہ اب اس موصوف سے اس صفت فقاہت کا جدا ہونا مشکل ہے تو گویا یہ پیدائشی ہے۔

## ☆خاصیات حَسِبَ یَحْسِبُ☆

- اس باب پر آنے والے چند مخصوص الفاظ ہیں جن کو جاننے سے اس باب کے خواص کا پتہ چل جائے گا۔ ایسے الفاظ جو حَسِبَ کے ساتھ مخصوص ہیں وہ صاحب فصول اکبری کی تحقیق وتتبع کے مطابق ۳۲ ہیں جبکہ فصول اکبری میں ان میں سے صرف ۱۸ کو ذکر کیا ہے اور باقی کو اس کی شرح میں ذکر کیا گیا ہے۔ جو یہ ہیں

نقشہ اٹھارہ (18) الفاظ

| نمبر شمار | الفاظ | مصادر | معانی |
|---|---|---|---|
| ۱ | نَعِمَ | نَعْمَةٌ | اچھی زندگی والا ہونا |
| ۲ | وَبِقَ | وُبُوْقٌ | ہلاک ہونا |
| ۳ | وَمِقَ | مِقَةٌ | دوست رکھنا |
| ۴ | وَثِقَ | ثِقَةٌ | اعتماد کرنا |
| ۵ | وَفِقَ | وَفْقٌ | موافق ہونا |
| ۶ | وَرِثَ | وِرَاثَةٌ | وراثت پانا |
| ۷ | وَرِعَ | وَرْعٌ | پرہیزگار ہونا |
| ۸ | وَرِمَ | وَرَمٌ | سوجنا |
| ۹ | وَرِیَ | وَرْیٌ | چقماق کا آگ نکالنا |
| ۱۰ | وَلِیَ | وَلْیٌ | نزدیک ہونا |
| ۱۱ | وَغِرَ | وَغْرٌ | کینہ رکھنا |

| ۱۲ | وَجِرَ | وَحَر ” | سخت غضب ناک ہوا |
|---|---|---|---|
| ۱۳ | وَلِهَ | وَلَه ” | غمگین ہونا |
| ۱۴ | وَهِلَ | وَہْل ” | وہم کا اس چیز کیطرف جانا جو مراد نہ ہو |
| ۱۵ | وَعِمَ | وَعْم ” | کسی کے لئے دعاء نعمت کرنا |
| ۱۶ | وَطِئَ | وَطْئ ” | روندنا |
| ۱۷ | یَئِسَ | یَأس ” | ناامید ہونا |
| ۱۸ | یَبِسَ | یُبْس ” | خشک ہونا |

## ☆خواص باب افعال☆

**(۱) تعدیہ......** لازم کو متعدی کرنا، مثال اَخْـرَجْـتُ زَیْـدًا، نکالا میں نے زید کو، اب باب افعال (اَخْرَجْتُ) نے لازم (خَرَجَ بمعنی نکلنا) کو متعدی کیا ہے۔

**(۲) تصییر ......** فاعل کا کسی چیز (مفعول بہ) کو صاحب ماخذ (ماخذ والا) کرنا مثلاً اَخْـرَجْـتُ زَیْـدًا ، میں نے زید کو خروج والا کیا۔ تو اب فاعل (متکلم) نے مفعول بہ (زید) کو ماخذ (خروج) والا کیا ہے یعنی اس کو نکالا۔

**فائدہ:-** تعدیہ اور تصییر میں عموم خصوص من وجہ کی نسبت ہے ، مادہ اجتماعی اَخْـرَجْـتُ زَیْدًا کہ اس میں تعدیہ اور تصییر دونوں موجود ہیں ایک مادہ افتراقی جس میں صرف تعدیہ ہو مثلاً اَبْـصَـرْتُ زَیْـدًا میں نے زید کو دیکھا، اب اس میں صرف تعدیہ ہے کہ اس نے اپنے مجرد (بَـصُـرَ بمعنی دیکھنا) کو جو لازم تھا متعدی کر دیا ہے، دوسرا مادہ افتراقی جس میں صرف تصییر ہو مثلاً اَنَـرْتُ الثَّوْبَ میں نے کپڑے کو نقش والا کیا ، اب اس میں تصییر ہے کہ فاعل (متکلم) نے مفعول بہ (ثوب) کو ماخذ نِیْـر بمعنی نقش والا کیا ہے، لیکن اس میں تعدیہ نہیں ہے اس لئے کہ اس کا مجرد نَـارَیَـنِیْرُ متعدی ہے۔ واضح رہے کہ اَبْـصَرْتُ زَیْدًا میں تصییر نہیں ہے اس لئے کہ اس کا یہ معنی کہ میں نے زید کو بصیرت والا کر دیا نہیں کیا گیا۔

**فائدہ:-** کبھی باب افعال متعدی کولازم کردیتا ہے۔ مثال اَحْمَدَ زَیْدٌ ،زید محمود ہوا اب افعال (اَحْمَدَ) نے متعدی (حَمِدَ بمعنی تعریف کرنا) کولازم کردیا ہے۔

(۳) **تعریض**...... فاعل کا کسی چیز (مفعول بہ) کو ماخذ کے معنی کی جگہ میں لے جانا ،مثلاً اَبَعْتُ الْفَرَسَ میں بیچنے کی جگہ یعنی منڈی میں گھوڑا لے گیا۔اب فاعل (متکلم) مفعول بہ (فرس) کو ماخذ (بَیْع ") بمعنی بیچنا کی جگہ یعنی منڈی میں لے گیا۔

**فائدہ:-** تعریض کی تعریف میں ماخذ سے مراد وہ لفظ ہے جس سے باب افعال کا مصدر بنایا گیا ہے یعنی مثال مذکور میں ماٗخذ بَیْع ہے کیونکہ اسی سے باب افعال (اَبَاعَ) کے مصدر (اِبَاعَة") کو بنایا گیا ہے۔

(۴) **وجدان**...... کسی چیز (مفعول بہ) کو ماخذ کے ساتھ موصوف پانا مثلاً اَبْخَلْتُ زَیْداً ،میں نے زید کو بخیل پایا۔اب فاعل (متکلم) نے مفعول بہ (زید) کو ماخذ (بُخْل) کے ساتھ موصوف پایا ہے۔

(۵) **سلب**...... فاعل کا ایک چیز (مفعول بہ) سے ماخذ کو زائل کرنا ،مثلاً شَکیٰ زَیْدٌ "وَاَشْکَیْتُہٗ ،زید نے شکایت کی اور میں نے اس کی شکایت کو زائل کردیا تو اب فاعل (متکلم) نے مفعول بہ (زید) سے ماخذ (شکایت) کو دور کردیا۔

(۶) **اِعْطاءِ ماخذ**...... فاعل کا مفعول بہ کو ماخذ دینا،اس کی چار صورتیں ہیں۔

(۱) جو ماخذ مفعول بہ کو دیا گیا ہے وہ محسوس ہو یعنی دیکھا جائے۔

(۲) وہ ماخذ جو مفعول بہ کو دیا گیا ہے معقول ہو یعنی دیکھا نہ جائے ۔

(۳) فاعل مفعول بہ کو نفس ماخذ دے۔

(۴) ماخذ کا محل اور اس کی جگہ دے،اول اور سوم کی مثال ،اَعْظَمْتُ الْکَلْبَ میں نے کتے کو ہڈی دی تو اب فاعل (متکلم) نے مفعول بہ (کلب) کو ماخذ (عَظْم " بمعنی ہڈی) دیا ہے اور ماخذ ہے بھی محسوس، چہارم کی مثال اَشْوَیْتُ زَیْداً ،میں نے زید کو گوشت بھوننے کیلئے دیا،تو اب فاعل (متکلم) نے مفعول بہ (زید) کو ماخذ شَیّ " بمعنی بھوننا کا محل (گوشت) دیا۔

**فائدہ:-** اس مثال کا یہ معنی کہ (میں نے زید کو بھنا ہوا گوشت دیا) ٹھیک نہیں ہے اس لئے کہ قاموس میں ہے اَشْوَاہُمْ اَعْطَاہُمْ لَحْماً یَشْوُوْنَ مِنْہُ دوم کی مثال اَقْطَعْتُہٗ قُضْبَاناً

میں نے اس کو شاخوں کا کاٹنا دیا یعنی کاٹنے کی اجازت دی، تو اب فاعل (متکلم) نے مفعول بہ (ہ ضمیر) کو ماخذ (قَطْع " بمعنی کاٹنا) دیا، اور ظاہر ہے کہ کاٹنا غیر محسوس ہے۔

(۷) **بلوغ**...... فاعل کا ماخذ میں پہنچنا جبکہ ماخذ زمان ہو، مثلاً اَصْبَحَ زَیْد "، زید صبح کو پہنچا اب فاعل (زید) ماخذ (صبح) میں پہنچا اور ماخذ ہے بھی زمان یعنی وقت۔ فاعل کا ماخذ میں آنا جبکہ ماخذ مکان و جگہ ہو، مثال اَعْرَقَ زَیْد "، زید عراق میں آیا۔ اب فاعل (زید) ماخذ (عراق) میں آیا اور عراق جگہ ہے۔

**فائدہ:۔** مصنف (صاحب فصولِ اکبری) کے قول رسیدن سے وقت میں پہنچنا اور آمدن سے جگہ میں آنا مراد ہے اگر چہ لغت میں رسیدن کے ساتھ وقت اور آمدن کے ساتھ جگہ کی شرط نہیں بلکہ لغت میں رسیدن کا معنی جگہ میں پہنچنا اور آمدن کا معنی وقت میں آنا بھی کیا گیا ہے۔

(۸) **صیرورت**...... اس کی تین صورتیں ہیں:۔

(۱) فاعل کا صاحب ماخذ ہونا۔ مثلاً اَلْبَنَ الْبَقَرُ گائے دودھ والی ہوگئی اب فاعل (بقر) ماخذ (لَبَن بمعنی دودھ) والا ہوا۔

(۲) فاعل کا اس چیز والا ہونا جو ماخذ کے ساتھ موصوف ہے۔ مثلاً اَجْرَبَ الرَّجُلُ، مرد خارش زدہ اونٹ والا ہوا۔ اب فاعل (رجل) ایک ایسی چیز (اونٹ) والا ہے جو کہ ماخذ (جَرَب بمعنی خارش) کے ساتھ موصوف ہے، یعنی خارش تو اونٹ کو ہے اور وہ مرد اس خارش زدہ اونٹ کا مالک ہے تو ماخذ کے ساتھ موصوف اونٹ ہے اور وہ مرد اس اونٹ کا مالک ہے۔

(۳) فاعل کا ماخذ میں ایک چیز والا ہونا، مثال اَخْرَفَتِ الشَّاۃُ، بکری بچے والی ہوگئی موسم خریف میں اب فاعل (الشاۃ)۔ ایک چیز (بچے) والا ہوا ماخذ (خریف) یعنی گرمی اور سردی کے درمیان والے موسم میں۔

(۹) **لیاقت**...... فاعل کا ماخذ کے مدلول یعنی معنی کا مستحق ہونا۔ مثلاً اَلْاَمَ الْفَرْعُ سردار ملامت کا مستحق ہوا، تو اب فاعل (الفرع)، ماخذ (لَوْم بمعنی ملامت) کا مستحق ہوا۔

(۱۰) **حینونت**...... فاعل کا ماخذ کے وقت کو پہنچنا۔ مثلاً اَحْصَدَ الزَّرْعُ کھیتی کاٹنے کے وقت کو پہنچی تو اب فاعل (الزرع) ماخذ (حِصاد بمعنی کھیتی کا کاٹنا) کے وقت کو پہنچا۔

(۱۱) **مبالغہ**..... اصل ماخذ میں کثرت اور زیادتی کا ہونا۔ اسکی دو قسمیں ہیں۔

(۱) مبالغہ مقدار اور انداز ے میں ہو، مثلاً اَتْمَرَ النَّخلُ، کھجور کا درخت بہت کھجوروں والا ہوا، اب اصل ماخذ (تمر بمعنی کھجور) میں کثرت وزیادتی ہے، اور یہ کثرت ہے بھی مقدار میں۔

(۲) وہ مبالغہ کیفیت میں ہو، مثلاً اَسْفَرَ الصُّبْحُ، صبح خوب روشن ہوئی تو اب اصل ماخذ (سفر) میں مبالغہ ہے اور یہ کثرت بھی کیفیت میں ہے۔

(۱۲) **ابتداء**...... اسکی دوصورتیں ہیں۔

نمبرا۔ کسی باب کا شروع ہی سے باب افعال سے آنا مثال اَرْقَلَ، اس نے جلدی کی تو اب یہ اَرْقَلَ مجرد سے نہیں آتا کیونکہ اس کا مجرد غیر مستعمل ہے۔

(۲) شروع ہی سے باب افعال سے نہ آئے بلکہ اپنے مجرد میں استعمال ہو لیکن مجرد کا معنی اور ہو اور افعال کا معنی اور ہو مثال اَقْسَمَ اس نے قسم کھائی اب اس کا مجرد یعنی قَسَمَ یَقْسِمُ آتا ہے لیکن اس کا معنی اور ہے یعنی بانٹنا۔

(۱۳) **موافقت**...... اِفْعال کا اپنے مجرد تفعیل اور استفعال کے ساتھ معنی میں موافق ہونا۔

(الف) مجرد کے ہم معنی ہونے کی مثال دَجَی اللَّیْلُ، رات تاریک ہوگئی یہ مجرد ہے، اَدْجَی (جو کہ باب افعال ہے) کا معنی بھی یہی ہے یعنی تاریک ہونا۔

(ب) موافقت فَعَّلَ یعنی تفصیل کی مثال، اَکْفَرَ کَفَّرَ۔ دونوں کا معنی ہے کفر کیطرف منسوب کیا۔

(ج) اِسْتَفْعَلَ کے ساتھ موافقت کی مثال، اَعْظَمَ اِسْتَعْظَمَ دونوں کا معنی ہے عظیم خیال کیا۔

(۱۴) **مطاوعت**...... باب اِفْعال فَعَلَ مجرد یا فَعَّلَ مزید کے بعد آکر اس چیز کو ثابت کرے کہ مفعول نے فاعل کے اثر کو قبول کرلیا ہے۔ مطاوعت مجرد کی مثال کَبَبْتُہٗ فَاَکَبَّ، اوندھا کیا میں نے اس کو پس وہ اوندھا ہوگیا۔ اب باب افعال (اَکَبَّ) نے مجرد (کببتہ) کے بعد آکر یہ ثابت کردیا ہے کہ مفعول (ہ ضمیر) نے فاعل (متکلم) کے اثر (اوندھا کرنا) کو قبول کرلیا ہے یعنی اوندھا ہوگیا ہے مطاوعت فَعَّلَ کی مثال، بَشَّرْتُہٗ فَاَبْشَرَ، میں نے اس کو خوشخبری دی تو وہ خوش ہوگیا، اب اَبْشَرَ باب افعال نے بَشَّرَ باب تفعیل کے بعد آکر یہ ثابت کردیا ہے کہ مفعول نے فاعل کے اثر (خوشخبری دینا) کو قبول کرلیا ہے اور وہ خوش ہوگیا ہے۔

## ☆خواص باب تفعیل☆

(۱) تعدیہ +(۲) تصییر ...... پہلے یہ بتایا گیا تھا کہ دونوں میں عموم خصوص من وجہ ہے تو یہاں ہم تین مثالیں دیں گے، ایک مادہ اجتماعی کی اور دو افتراقی مادوں کی۔

(الف) مادہ اجتماعی کی مثال نَزَّلْتُ زَیداً ، اتارا میں نے زید کو اب اس نزلت نے لازم (نَزَلَ بمعنی اترنا) کو متعدی کیا ہے اور اگر اس کا معنی یہ کریں کہ میں نے زید کو نزول والا کر دیا، تو تصییر کیلئے ہوگا کیونکہ فاعل (متکلم) نے مفعول بہ (زید) کو ماخذ (نزول) والا کر دیا۔

(ب) صرف تعدیہ کی مثال، فَسَّقْتُهٗ میں نے اس کو فاسق کہا اب تفعیل (فَسَّقْتُ) نے لازم (فَسَقَ بمعنی بے فرمان ہونا) کو متعدی کر دیا ہے۔

(ج) صرف تصییر کی مثال، نَیَّرْتُ الثَّوبَ ، میں نے کپڑے کو منقش کیا تو اب اس میں تصییر ہے کہ مفعول بہ (ثوب) کو ماخذ (نِیْر) والا کر دیا گیا ہے لیکن تعدیہ نہیں ہے کیونکہ اس کا مجرد نَارَ، یَنِیْرُ متعدی ہے

(۳) سلب ...... مثال قَذَّیْتُ عَیْنَہٗ میں نے اس کی آنکھ سے تنکا دور کیا اب فاعل (متکلم) نے (مفعول عین) سے ماخذ (قَذْء بمعنی تنکا) کو دور کیا ہے۔

(۴) صیرورت ...... مثال نَوَّرَالشَّجَرُ ، درخت کلی دار ہوا تو اب فاعل (شجر) ماخذ (نَوْر بمعنی شگوفہ) والا ہو گیا۔

(۵) بلوغ ...... یعنی فاعل کا ماخذ تک پہنچنا یا فاعل کا ماخذ میں آنا، اول کی مثال عَمَّقَ زَیْد'' زید گہرائی تک پہنچا تو اب فاعل (زید) ماخذ (عُمُق بمعنی گہرائی) تک پہنچا دوم کی مثال خَیَّمَ زَیْد'' زید خیمہ میں آیا تو اب فاعل (زید) ماخذ (خیمہ) میں آیا۔

(۶) مبالغہ ...... اس کی تین صورتیں ہیں۔

(۱) نفس فعل میں مبالغہ اور کثرت ہو اور کثرت بھی باعتبار کیفیت کے ہو اور فعل بھی متعدی ہو مثال صَرَّحَ زَیْد'' خوب ظاہر کیا زید نے تو اب نفس فعل میں باعتبار کفیت کے مبالغہ ہے اور فعل بھی متعدی ہے. یا مبالغہ نفس فعل باعتبار کمیت ہو اور فعل لازم ہو۔ مثلاً جَوَّلَ وہ بہت گھوما، اب نفس فعل میں باعتبار کمیت کے مبالغہ ہے اور فعل (جوَّل) ہے بھی لازم۔

(۲) مبالغہ فاعل میں ہو، مثال مَوَّتَ الْابِلُ بہت اونٹ مر گئے اب فاعل (اَلْابِلُ) میں مبالغہ ہے
(۳) مفعول میں مبالغہ ہو مثال قَطَّعْتُ الثِّيَابَ میں نے بہت کپڑے کاٹے اب مفعول (الثیاب) میں کثرت ہے۔
(۷) **نسبت بماخذ** .... فاعل کا مفعول بہ کو ماخذ کیطرف منسوب کرنا، مثال فَسَّقْتُ زَيْداً میں نے ماخذ (فسق بمعنی بے فرمان ہونا) کو زید کی طرف منسوب کیا ہے۔
(۸) **الباس ماخذ** ...... فاعل کا مفعول بہ کو ماخذ پہنانا، مثال جَلَّلْتُ الْفَرَسَ میں نے گھوڑے کو جھول پہنائی۔ اب فاعل (متکلم) نے مفعول (الفرس) کو ماخذ (جُلُ) پہنائی۔
(۹) **تخلیط** ...... فاعل کا مفعول بہ کو ماخذ کے ساتھ ملمع (قلی) کرنا مثال ذَهَّبْتُ الْاِنَاءَ میں نے برتن کو سونے کے ساتھ ملمع کیا (اس کو سنہرا کیا)۔ اب فاعل (متکلم) نے مفعول (الانــــاء) کو ماخذ (ذَہَب بمعنی سونا) سے ملمع کیا ہے۔
(۱۰) **تحویل** ...... اس کی دو صورتیں ہیں۔
(۱) فاعل کا مفعول کو ماخذ بنانا مثال نَصَّرْتُ زَيْداً میں نے زید کو نصرانی بنایا، اب فاعل (متکلم) نے مفعول بہ (زید) کو ماخذ (نصرانی) بنایا۔
(۲) فاعل کا مفعول بہ کو ماخذ کی شکل بنانا۔ مثال خَيَّمْتُ الرِّدَاءَ میں نے چادر کو خیمہ بنایا یعنی اوپر اوڑھ کر خیمہ کی طرح کرلیا ۔ اب فاعل (متکلم) نے مفعول (الرداء) کو ماخذ (خیمہ) جیسا کر دیا۔
(۱۱) **قصر** ...... اختصار کے لئے باب تفعیل کو مرکب تام سے مشتق کرنا تا کہ متکلم کو نقل کلام کے وقت اختصار حاصل رہے مثال ہَلَّلَ زَيْد" ، زید نے لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ کہا اب اس باب تفعیل (ہلل) کو مرکب تام (لا الہ آہ) سے مشتق کیا گیا ہے تا کہ متکلم کو نقل کلام کے وقت اختصار حاصل رہے اس لئے کہ متکلم اگر زید کے لا الہ آہ کہنے کو نقل کرتے وقت باب تفعیل (ہلل) مشتق کر کے نہ کہے بلکہ یوں کہے قال زید لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ تو کلام طویل ہو جائے گی جبکہ ہلل کہنے کی صورت میں کلام بھی مختصر ہے اور معنی بھی وہی ادا کر رہی ہے۔
(۱۲) **موافقت** ...... فَعَلَ ،اَفْعَلَ ،تَفَعَّلَ ، اول کی مثال تَمَّرْتُهُ دونوں کا ایک معنی (میں نے اس کو کھجور دی) ہے دوم کی مثال مَهَّلَ اَمْهَلَ ،دونوں کا ایک معنی ہے یعنی مہلت دی ،سوم کی مثال تَرَّسَ دونوں کا ایک معنی (ڈھال کو کام میں لانا) ہے۔

(۱۳) **ابتداء**...... اس کی دوصورتیں ہیں۔

(۱) اس تفعیل کا مجرد غیر مستعمل ہو۔مثلاً لَقَّبَ بمعنی لقب رکھنا اب اس تفعیل (لَقَّبَ) کا مجرد غیر مستعمل ہے۔

(۲) اس کا مجرد مستعمل ہولیکن اس کا معنی اور ہو،مثال جَرَّبَ امتحان کرنا جبکہ اس کے مجرد (جَرِبَ) کا معنی ہے اونٹ کا خارش زدہ ہونا۔

## ☆خاصیات باب تفعل☆

(۱) **مطاوعت فَعَّلَ**...... مثال قَطَّعْتُهُ فَتَقَطَّعَ میں نے اس کو ٹکڑے ٹکڑے کیا پس وہ ٹکڑے ٹکڑے ہوگیا اب تَفَعُّلُ نے تَفْعِيْل کے بعد آکر یہ ظاہر کردیا ہے کہ مفعول (ہٗ ضمیر) نے فاعل (متکلم) کے اثر (ٹکڑے ٹکڑے کرنے) کو قبول کرلیا ہے یعنی ٹکڑے ٹکڑے ہوگیا ہے۔

(۲) **تکلف**...... ماخذ کیطرف منسوب ہونے میں مشقت اٹھانا،مثال تَكَوَّفَ زَيْد" زید نے اپنے آپ کو بتکلف کوفہ کیطرف منسوب کیا۔اب فاعل (زید) نے اپنے آپ کو ماخذ (کوفہ) کیطرف منسوب کرنے میں مشقت اٹھائی ، کہ حقیقت میں وہ کوفی نہ تھا لیکن اس نے اپنے آپکو کوفی بتکلف ظاہر کیا ہے یا ماخذ کو حاصل کرنے میں مشقت اٹھانا،مثال تَصَبَّرَ زَيْد" زید نے بتکلف صبر کیا،تو اب فاعل زید نے ماخذ (صَبر) کو حاصل کرنے میں مشقت اٹھائی۔

**فائدہ:-** مصنف (صاحب فصولِ اکبری) نے تکلف کیلئے تَجَرَّعَ کی جو مثال دی ہے اس پر یہ اعتراض کیا گیا ہے کہ یہ مثال ممثل لہ کے مطابق نہیں ہے اس لئے کہ تجرع کا معنی صحاح اور منتہی الارب میں یہ ہے کہ اپنے آپ کو قصداً بھوکا ظاہر کیا اور تکلف میں ماخذ کا حصول بالفعل فاعل میں حقیقۃً نہیں ہوتا بلکہ اس میں ماخذ کے حصول کو مشقت کے ساتھ ظاہر کیا جاتا ہے خواہ اس ماخذ کا حصول ممکن ہو جیسے تَصَبَّرَ یا ممکن نہ ہو جیسے تَكَوَّفَ۔

(۳) **تجنب**...... فاعل کا ماخذ سے پرہیز کرنا اور بچنا،مثال تَحَوَّبَ زَيْد" ،زید گناہ سے بچا،اب فاعل (زید) نے ماخذ (حُوب بمعنی گناہ) سے احتراز کیا ہے۔

(۴) **لُبس ماخذ**...... فاعل کا ماخذ کو پہننا مثال تَخَتَّمَ زَيْد" زید نے انگوٹھی پہنی ،اب فاعل (زید) نے ماخذ (خاتم بمعنی انگوٹھی) کو پہنا۔

(۵) **تعمُّل** ...... ماخذ کو کام میں لانا، اس کی تین صورتیں ہیں۔

(ا) ماخذ فاعل کے ساتھ اس طرح ملا ہوا ہو کہ اس سے جدا محسوس نہ ہو مثال تَدَہَّنَ زَیْد" ، زید تیل کو کام میں لایا، یعنی جسم پر ملا، اب ماخذ (دُہْن بمعنی تیل) کو کام میں لایا گیا ہے زید نے اس کو استعمال کیا اور ماخذ (دُہْن) فاعل (زید) کے ساتھ اس طرح ملا ہوا ہے کہ اس سے جدا محسوس نہیں ہوتا۔

(۲) ماخذ فاعل کے ساتھ ملا ہوا تو ہو لیکن اس سے الگ محسوس ہو، مثال تَتَرَّسَ زَیْد" ، زید ڈھال کو کام میں لایا اب ماخذ (تَرْس بمعنی ڈھال) فاعل (زید) کے ساتھ ملا ہوا تو ہے لیکن اس سے الگ اور جدا محسوس ہوتا ہے۔

(۳) ماخذ فاعل کے ساتھ ملا ہوا تو نہ ہو لیکن اس کے قریب ضرور ہو، مثال تَخَیَّمَ زَیْد" زید خیمہ کو کام میں لایا یعنی اس کو نصب کیا، اب ماخذ (خیمہ) فاعل (زید) کے ساتھ ملا ہوا تو نہیں لیکن اس کے قریب ضرور ہے۔

(۶) **اتخاذ** ...... اس کی چار صورتیں ہیں۔

(ا) فاعل کا ماخذ کو بنانا مثال تَخَبَّیْتُ الْخِبَاءَ میں نے خیمہ بنایا، اب فاعل نے ماخذ (خیمہ) یعنی خِبَاء جس کا معنی خیمہ ہے کو بنایا ہے۔

**فائدہ:-** مصنف نے اس کی مثال میں تَبَوَّبَ لکھا اور اس کے بعض نے یہ معنی (دروازہ بنایا) کیا یہ درست نہیں کیونکہ لغت کی معتبر کتب میں تَبَوَّبَ کے معنی دربان بنانے کیے گئے ہیں اور اس معنی کے اعتبار سے اس میں اگرچہ خاصہ اتخاذ ہے لیکن مصنف کا اس کی تیسری صورت کو اول صورت کی مثال کیلئے لانا خالی از تسامح نہیں ہے۔

(۲) فاعل کا ماخذ کو پکڑنا، مثال تَحَرَّزَ مِنْهُ اس نے اس سے پناہ پکڑی، اب ماخذ (حِرْز" بمعنی پناہ) کو پکڑا گیا ہے۔

(۳) فاعل کا کسی چیز (مفعول بہ) کو عین ماخذ بنانا مثال تَوَسَّدَ الْحَجَرَ، اس نے پتھر کو تکیہ بنایا اب فاعل نے مفعول بہ (الحجر) کو بعینہ ماخذ (وِسَادَة" بمعنی تکیہ) بنایا۔

(۴) فاعل کا کسی چیز (مفعول بہ) کو ماخذ میں لینا مثال تَأَبَّطَ حَجَراً اس نے پتھر کو بغل میں لیا، تَأَبَّطَ شَرّاً ، اس نے شر کو بغل میں لیا ہے۔ اب ان دونوں مثالوں میں مفعول بہ (حجر و شر) کو ماخذ (ابط) بمعنی بغل میں لیا ہے۔

(۷) **تدریج**...... فاعل کا کسی کام کو بار بار آہستہ آہستہ کرنا، اس کی دو صورتیں ہیں۔
(۱) وہ کام ایک دفعہ کرنے سے حاصل ہو سکے، مثال تَجَرَّعَ زَیْدٌ" الْمَاءَ ۔زید نے پانی گھونٹ گھونٹ پیا، اب فاعل نے ایک کام (پانی پینا) کو آہستہ آہستہ اور بار بار کیا جبکہ ایک دفعہ بھی پانی پیا جا سکتا ہے۔
(۲) اس کام کا ایک دفعہ حاصل ہونا ناممکن ہو۔ مثال تَحَفَّظَ زَیْدٌ" الْقُرْآنَ ،زید نے قرآن پاک کو تھوڑا تھوڑا یاد کیا اب فاعل (زید) نے ایک کام (قرآن مجید کو یاد کرنا) کو تھوڑا تھوڑا اور بار بار کیا اور یہ کام ایک دفعہ کرنا ناممکن ہے کیونکہ پورا قرآن پاک ایک ہی دفعہ یاد کرنا عادۃ محال ہے۔
(۸) **تحوُّل**...... فاعل کا عین ماخذ ہونا مثال تَنَصَّرَ زَیْدٌ" زید نصرانی ہو گیا، اب فاعل (زید) بعینہ ماخذ (نصرانی) ہو گیا یا فاعل کا ماخذ جیسا ہونا مثال تَبَحَّرَ زَیْدٌ" زید (وسعت علمی میں) سمندر جیسا ہو گیا اب ماخذ (بَحْر " بمعنی دریا) کی مثل فاعل (زید) ہو گیا ہے۔
(۹) **صیرورت**...... مثال تَمَوَّلَ زَیْدٌ" زید مال دار ہو گیا اب فاعل (زید) صاحب ماخذ (مال) ہو گیا ہے۔
(۱۰) **موافقت مجرد** اَفْعَلَ ،فَعَّلَ ،اِسْتَفْعَلَ ،اول کی مثال تَقَبَّلَ اس کا مجرد قَبِلَ ہے اور دونوں کا معنی قبول کرنا ہے۔ دوم کی مثال تَهَجَّدَ اَهْجَدَ دونوں کا معنی ہے نیند کو دور کرنا، سوم کی مثال تَكَذَّبَ كَذَّبَ دونوں کا ایک معنی ہے جھوٹ کیطرف نسبت کرنا۔ چہارم کی مثال تَحَوَّجَ اِسْتَحْوَجَ معنی حاجت طلب کرنا۔
(۱۱) **ابتداء**...... اس کی دو قسمیں ہیں۔
(۱) اس کا مجرد غیر مستعمل ہو مثال تَشَمَّسَ سورج میں کھڑا ہونا اس کا مجرد بقول صاحب نوادر الوصول غیر مستعمل ہے لیکن مصباح اللغات صفحہ ۴۴۶ میں اس کا مجرد شَمَسَ بروزن نَصَرَ ذکر کیا ہے اور اس کا معنی انکار کرنا لکھا ہے۔
(۲) اس کا مجرد مستعمل ہو لیکن اس کا معنی اور ہو مثال تَكَلَّمَ کلام کرنا اب اس کا مجرد كَلَمَ يَكْلِمُ آتا ہے لیکن اس کا معنی اور ہے یعنی زخمی کرنا۔

## ☆خاصیات باب مفاعلة☆

(۱) **مشارکت**...... فاعل اور مفعول کا فاعلیت اور مفعولیت میں شریک ہونا۔ یعنی دو شخصوں کا کسی کام کو کرنا کہ ان میں سے ہر ایک معنی کے اعتبار سے فاعل بھی ہو اور مفعول بھی لیکن لفظوں کے اعتبار

سے ایک فاعل ہوگا اور دوسرا مفعول، مثال قَاتَلَ زَیْدٌ عَمْرواً ، زید وعمرو میں سے ہر ایک نے دوسرے کو مارا، اب فاعل (زید) مفعول (عمرو) فعل قتال (لڑائی) میں ایک دوسرے کے ساتھ اس طرح شریک ہیں کہ ہر ایک معنی، کے اعتبار سے فاعل بھی ہے اور مفعول بھی۔

**(۲) موافقت مجرد** اَفْعَلَ فَعَّلَ ،تَفَاعَلَ ، اول کی مثال، سَافَرْتُ ،سَفَرْتُ دونوں کا ایک معنی ہے یعنی سفر کرنا، دوم کی مثال بَاعَدتُہٗ اَبْعَدتُہٗ دونوں کا معنی ہے دور کرنا، سوئم کی مثال ضَاعَفَ ،ضَعَّفَ دونوں کا معنی ہے دوگنا کرنا، چہارم کی مثال شَاتَمَ تَشَاتَمَ دونوں کا معنی ہے ایک دوسرے کو گالی دینا۔

**(۳) ابتداء**...... اس کی دو قسمیں ہیں۔

(۱) اس کا مجرد غیر مستعمل ہو، مثال تَاخَمَ ،سرحدوں کا متصل ہونا بقول صاحب نو اور اس کا مجرد غیر مستعمل ہے لیکن مصباح اللغات میں اس کا مجرد تَخَمَ بمعنی حد مقرر کرنا لکھا ہے۔

(۲) اس کا مجرد مستعمل ہو لیکن اس کا معنی اور ہو، مثال قَاسٰی بمعنی تکلیف برداشت کرنا اب اس کا مجرد یعنی قَسَا یَقْسُوْ مستعمل ہے لیکن اس کا معنی اور ہے یعنی سخت ہونا۔

## ☆خاصیات باب تفاعل☆

**(۱) تشارک**...... دو چیزوں کا اس طرح شریک ہونا کہ معنی کے اعتبار سے فعل ہر ایک سے صادر ہو اور ہر ایک پر واقع ہو لیکن ہر دو متشارک لفظوں کے اعتبار سے فاعل ہوں گے، مثال تَشَاتَمَ زَیْدٌ وَعَمْرٌو ، زید وعمرو نے آپس میں گالی گلوچ کی، اب دو چیز (زید وعمر) فعل (گالی گلوچ کرنا) میں اس طرح شریک ہیں کہ ان میں سے ہر ایک سے گالی ظاہر اور صادر ہوئی اور ہر ایک پر واقع ہوئی جبکہ لفظوں کے اعتبار سے دونوں فاعل ہیں۔

**(۲) شرکت**...... فعل کے صدور میں کہ دونوں میں سے ہر ایک سے فعل کا صدور ہوا ہو لیکن فعل کسی پر واقع نہ ہو مثلاً تَرَافَعَ زَیْدٌ وَبَکْرٌ شَیْئًا ، زید وبکر نے ایک چیز کو اٹھایا، اب زید وبکر دونوں فعل (اٹھانا) کے صدور میں شریک تو ہیں لیکن وہ فعل (اٹھانا) ان دونوں میں سے کسی پر واقع نہیں بلکہ شیئا پر واقع ہے (واضح رہے کہ شرکت کی یہ قسم قلیل ونادر ہے)

(۳) **تخییل** ..... فاعل کا اپنے غیر کو اپنے اندر ماخذ کا حصول دکھانا یعنی فاعل میں ماخذ حاصل نہ ہو لیکن دوسرے کے سامنے یہ ظاہر کرے کہ اس کے اندر ماخذ حاصل ہے، مثلاً تمارَضَ زَيْدٌ" ،زید نے اپنے آپ کو بیمار ظاہر کیا، اب فاعل (زید) نے اپنے اندر ماخذ (مرض) کے حصول کو ظاہر کیا ہے کہ میں بیمار ہوں جبکہ حقیقت میں وہ تندرست ہے۔

**فائدہ:۔** تخییل اور باب تفعل کا جو خاصہ تکلف مذکور ہوا اس میں فرق یہ ہے کہ تکلف میں فعل کا ماخذ فاعل کو پسند ہوتا ہے اور وہ اپنے اندر اس ماخذ کے حصول کی کوشش کرتا ہے بخلاف تخییل کے کہ اس میں ماخذ فعل کو فاعل طبعاً ناپسند کرتا ہے اور حصول ماخذ فاعل کا مقصود نہیں ہوتا بلکہ کسی مقصد کی خاطر اپنے آپ کو ماخذ کے ساتھ متصف ظاہر کرتا ہے۔

(۴) **مطاوعت فَاعَلَ** بمعنی اَفْعَلَ یعنی وہ فاعل جو اَفْعَلَ کے معنی میں ہے اس کی مطاوعت۔ مثلاً بَاعَدتُهٗ فَتَبَاعَدَ میں نے اس کو دور کیا پس وہ دور ہو گیا، بَاعَدتُ اَبْعَدتُ کے معنی میں ہے ،اب تفاعل (تباعد) نے فاعَلَ (بَاعَدتُهٗ) کے بعد آ کر یہ ثابت کیا ہے کہ مفعول (ہٗ ضمیر) نے فاعل کے اثر (دور کرنے) کو قبول کر لیا ہے اور دور ہو گیا ہے۔

(۵) **موافقت مجرد** اَفْعَلَ، اول کی مثال عَلَا (جو کہ تعَالٰی کا مجرد ہے) اس کا اور تعالی دونوں کا ایک معنی ہے یعنی بلند ہونا، دوم کی مثال تَيَامَنَ ،اَيْمَنَ دونوں کا معنی ہے يَمَن میں آنا۔

(۶) **ابتداء** ..... اس کی دو صورتیں ہیں۔

(i) اسکا مجرد غیر مستعمل ہو مثلاً تَلَاحَقَ ایک دوسرے میں داخل ہونا بقول صاحب نوادر اس کا مجرد غیر مستعمل ہے لیکن مصباح اللغات میں اس کا مجرد لَحَقَ بمعنی چپکنا مذکور ہے۔

(ii) اس کا مجرد مستعمل تو ہو لیکن اس کا معنی اور ہو، مثلاً تَبَارَكَ بمعنی بلند ہونا یا برکت ہونا اس کا مجرد برك مستعمل تو ہے لیکن اس کا معنی اور ہے یعنی اقامت کرنا۔

**فائدہ:۔** وہ لفظ جو باب مفاعلہ میں دو مفعول کو چاہتا ہے جب اس کو باب تفاعل میں لیجائیں گے تو اس وقت ایک مفعول کو چاہے گا۔ مثلاً جَاذَبْتُ زَيْدًا ثَوْبًا اب اس مفاعلہ (جَاذَبْتُ) کے دو مفعول ہیں جب اس کو تفاعل کیطرف لے گئے تو اس نے ایک مفعول کو چاہا۔ مثلاً تَجَاذَبْنَا ثَوْبًا اور اگر مفاعلہ ایک مفعول کو چاہتا ہے تو جب اس کو تفاعل کیطرف لائیں گے تو اس وقت وہ متعدی نہ رہے گا

بلکہ لازم ہو جائے گا مثلاً قَاتَلَ جو مفاعلہ ہے ایک مفعول کو چاہتا ہے جیسے قَاتَلْتُ زَیْداً جب اس کو تفاعل کی طرف لے آئے تو لازم ہو گیا جیسے تَقَاتَلَ زَیْد'' وَعَمْر''و۔

## ☆خاصیات باب افتعال☆

(۱) **اتخاذ**...... مثلاً اِجْتَحَرَ الْفَارُ چوہے نے بل بنایا اب فاعل (فَار'') نے ماخذ (جُحْر'' بمعنی سوراخ) بنایا ہے یہ اتخاذ کی صورت اول کی مثال ہے جبکہ صورت دوم کی مثال تَجَنَّبَ اس نے کونہ کو پکڑا، اب فاعل نے ماخذ یعنی جانب کو پکڑا ہے، صورت سوم کی مثال اِغْتَذَی الشَّاۃَ اس نے بکری کو غذا بنایا اب فاعل (ہو ضمیر) نے مفعول (الشاہ) کو ماخذ (غِذاء) بنایا ہے، صورت چہارم کی مثال اِعْتَضَدَہٗ اس نے اس کو بازو میں لیا۔ اب فاعل (ہو ضمیر) نے مفعول (ہ ضمیر) کو ماخذ میں لیا ہے اور ماخذ عَضُدٌ بمعنی بازو ہے۔

(۲) **تصرف**...... کام کے کرنے میں کوشش کرنا مثلاً اِکْتَسَبَ اس نے کمائی میں کوشش کی، اب ایک کام (کمائی کرنا) میں کوشش کی گئی ہے۔

(۳) **تخییر**...... فاعل کا کام کو اپنے لئے کرنا مثلاً اِکْتَالَ زَیْد'' زید نے اپنے لئے ناپا اب فاعل (زید) نے ایک کام (ناپنا) کو اپنے لئے کیا ہے۔

(۴) **مطاوعت**...... فَعَلَ یعنی مجرد، مثلاً غَمَمْت'' زَیداً فَاغْتَمَّ میں نے زید کو غمگین کیا تو وہ غمگین ہو گیا، اب (افتعال اِغْتَمَّ) نے مجرد (غَمَمْتُ) کے بعد آ کر یہ ثابت کیا ہے کہ مفعول (زید) نے فاعل (متکلم) کے اثر (غمگین کرنے) کو قبول کر لیا ہے یعنی غمگین ہو گیا ہے۔

(۵) **موافقت مجرد** اَفْعَلَ، تفعل، تفاعل، استفعال، اول کی مثال اِبْتَلَجَ بَلَجَ دونوں کا معنی ہے صبح کا روشن ہونا دوم کی مثال اِحْتَجَزَ اَحْجَزَ دونوں کا معنی ہے حجاز میں داخل ہونا، سوم کی مثال اِرْتَدٰی تَدَرّٰی دونوں کا معنی ہے چادر پہننا، چہارم کی مثال اِخْتَصَمَ تَخَاصَمَ دونوں کا معنی باہمی جھگڑنا۔ پنجم کی مثال اِیْتَجَرَ اِسْتَاجَرَ دونوں کا معنی ہے اجرت طلب کرنا۔

(۶) **ابتداء**...... اس کی دو قسمیں ہیں۔

(i) اس کا مجرد غیر مستعمل ہو مثلاً اِبْتَامَ بکری کا چارہ چاہنے والی ہونا۔

(ii) مجرد مستعمل ہو لیکن اس کا معنی اور ہو مثلاً اِسْتَلَمَ بمعنی بوسہ لینا جبکہ اس کا مجرد سَلِمَ ہے اور اس کا معنی سالم رہنا ہے۔

## ☆خاصیات باب استفعال☆

(۱) **طلب ماخذ**...... مثلاً اِسْتَطْعَمْتُهٗ میں نے اس سے طعام طلب کیا، اب فاعل (متکلم) نے مفعول (ہ ضمیر) سے ماخذ (طعام) طلب کیا ہے۔

(۲) **لیاقت**...... جیسا کہ اِسْتَرْقَعَ الثَّوْبُ کپڑا پیوند کے لائق ہوا اب فاعل (الثوب) ماخذ (رُقْعَة" بمعنی پیوند) کے لائق ہوا۔

(۳) **وجدان**...... مثلاً اِسْتَكْرَمْتُهٗ میں نے اس کو کرم کے ساتھ موصوف پایا، اب فاعل نے مفعول کو ماخذ (کَرَم بمعنی احسان وسخاوت) کے ساتھ موصوف پایا ہے۔

(۴) **حِسْبان**...... فاعل کا کسی چیز یعنی مفعول کو ماخذ کے ساتھ موصوف گمان کرنا، مثلاً اِسْتَحْسَنْتُهٗ میں نے اس کو اچھا گمان کیا، اب فاعل نے مفعول کو ماخذ (حُسْن) کے ساتھ موصوف گمان کیا ہے۔

**وجدان اور حسبان میں فرق:-** وجدان میں مفعول کا ماخذ کے ساتھ موصوف ہونے کا یقین ہوتا ہے جب کہ حسبان میں مفعول کا ماخذ کے ساتھ موصوف ہونے کا گمان ہوتا ہے تو ان دونوں کے درمیان گمان اور یقین والا فرق ہے۔

(۵) **تحول**...... اس کی دو قسمیں ہیں۔

(i) کسی چیز کا عین ماخذ ہونا اور تبدیلی بھی صورۃً ہو مثلاً اِسْتَحْجَرَ الطِّيْنُ مٹی پتھر بن گئی اب فاعل (الطین) بعینہ ماخذ (حَجَر" بمعنی پتھر) ہو گیا ہے اور یہ تبدیلی بھی صورۃً ہے۔

(ii) کوئی چیز ماخذ کی طرح ہو جائے اور تبدیلی بھی معنوی ہو مثلاً اِسْتَنْوَقَ الْجَمَلُ اونٹ اونٹنی کی طرح ہو گیا یعنی اس کے صفات اونٹنی والے ہو گئے اب فاعل (الجمل) ماخذ (نَاقَة") ہو گیا ہے اور یہ تبدیلی بھی معنوی ہے۔

(۶) **اتخاذ**...... مثال اِسْتَوْطَنَ الْقُرٰى اس نے دیہاتوں کو وطن بنایا اب فاعل نے مفعول (القری) کو ماخذ (وطن) بنایا ہے۔

(۷) قصر...... مثال اِسْتَرْجَعَ اس نے انالله وانا الیه راجعون پڑھا۔اب ایک مرکب (انالله آہ) سے اس اِسْتَرْجَعَ کو اختصار کیلئے نکالا ہے۔

(۸) مطاوعت اَفْعَلَ ،مثلاً اَقَمْتُهٗ فاسْتَقَام میں نے اس کو سیدھا کیا پس وہ سیدھا ہوگیا۔اب استفعال (اِسْتَقَامَ) نے اَفْعَلَ (اَقَمْتُهٗ) کے بعد آ کر یہ ظاہر کیا ہے کہ مفعول (ہٗ ضمیر) نے فاعل (متکلم) کے اثر (سیدھا کرنے) کو قبول کرلیا ہے یعنی سیدھا ہوگیا ہے۔

(۹) موافقت مجرد اَفْعَلَ ،تَفَعَّلَ اِفْتَعَلَ کے ساتھ معنی میں موافق ہونا،اول کی مثال قَرَّ اِسْتَقَرَّ دونوں کا معنی ہے ٹھرنا،دوم کی مثال اِسْتَجَابَ ،اَجَابَ دونوں کا معنی ہے قبول کرنا،سوم کی مثال تَکَبَّرَ ،اِسْتَکْبَرَ دونوں کا معنی ہے متکبر کرنا، چہارم کی مثال اِعْتَصَمَ ،اِسْتَعْصَمَ دونوں کا معنی ہے مضبوط پکڑنا۔

(۱۰) ابتداء...... اس کی دو قسمیں ہیں۔

(۱) اس کا مجرد غیر مستعمل ہو مثلاً اِسْتَاجَرَ عَلَی الْوِسَادَةِ وہ تکیہ پر ٹیڑھا ہوا۔

(۲) مجرد مستعمل ہو لیکن اس کا معنی اور ہو،مثال اِسْتَعَانَ مدد طلب کرنا اب اس کا مجرد عَانَ استعمال ہوتا ہے لیکن اس کا معنی اور ہے یعنی عورت کا ادھیڑ عمر والی ہونا۔

## ☆خاصیات باب انفعال☆

(۱) لازم ہونا:۔ خواہ اس کا مجرد بھی لازم ہو مثال اِنْفَرَحَ خوش ہونا یہ لازم ہے اس کا مجرد فَرِحَ بمعنی خوش ہونا بھی لازم ہے،یا اسکا مجرد متعدی ہو،مثال اِنْصَرَفَ ،پھرنا،یہ لازم ہے جبکہ اس کا مجرد صَرَفَ بمعنی پھیرنا متعدی ہے۔

(۲) علاج ...... یعنی باب انفعال کا ان افعال سے ہونا جن کا معنی حس کے ذریعے مدرک ہوتا ہے۔یعنی جن کا معنی اعضاء ظاہری (ہاتھ پاؤں وغیرہ) کے فعل کا اثر ہو،مثال اِنْکَسَرَ وہ ٹوٹا، اِنْفَطَرَ وہ پھٹا اب ان دونوں کا معنی (ٹوٹنا، پھٹنا) حس یعنی آنکھ سے مدرک ہوتا ہے اور یہ معنی اعضاء ظاہری یعنی ہاتھوں کے فعل (توڑنا، پھاڑنا) کا اثر ہے۔

(۳) مطاوعت فَعَلَ مثال کَسَرْتُهٗ فَانْکَسَرَ توڑا میں نے اس کو پس وہ ٹوٹ گیا۔

(۴) مطاوعت اَفْعَلَ مثال اَغْلَقْتُهٗ فَانْغَلَقَ میں نے اسکو بند کیا تو وہ بند ہو گیا۔
(۵) موافقت فَعَلَ مثال اِنْحَمَقَ اب اس کا معنی اپنے مجرد یعنی حَمِقَ والا ہی ہے بے وقوف ہونا۔
(۶) موافقت اَفْعَلَ مثال اِنْحَجَرَ اب اس کا اَحْجَزَ والا معنی ہے یعنی حجاز میں آنا۔
تنبیہ یہ خاصہ (موافقت افعل) بہت کم پایا جاتا ہے۔
(۷) ابتداء...... اس کی دو قسمیں ہیں۔
(i) اس کا مجرد غیر مستعمل ہو مثال اِنْحَجَرَ سوراخ میں گیا اس کا مجرد غیر مستعمل ہے۔
(ii) مجرد مستعمل ہو لیکن معنی اور ہو مثال اِنْطَلَقَ بمعنی چلنا اب اس کا مجرد طَلُقَ مستعمل ہے لیکن اس کا معنی ہے کشادہ رو ہونا۔

## ☆خاصیات اِفْعِیْعَال☆

اسکی چار خاصیات ہیں۔
(۱) لزوم یعنی اکثر لازم استعمال ہوتا ہے مثال اِحْدَوْدَبَ کبڑا ہونا۔
(۲) لزوم مبالغہ اس کو مبالغہ لازم ہے کہ اس کے معنی میں ہمیشہ مبالغہ ہوتا ہے مثال اِعْشَوْشَبَتِ الْاَرْضُ زمین بہت گھاس والی ہوگئی۔
تنبیہ لزوم مبالغہ پر اعتراض کیا گیا ہے کہ نفس مبالغہ تو مسلم ہے لیکن یہ کہنا کہ مبالغہ اس کو لازم ہے اس سے اس کا انفکاک نہیں ہوتا کیونکہ یہ مشکل ہے۔
(۳) مطاوعت فَعَّلَ مثال ثَنَّیْتُهٗ فَاثْنَوْنٰی میں نے اسکو لپیٹا تو وہ لپٹ گیا۔
(۴) موافقت استفعل مثال اِحْلَوْلَیْتُ بمعنی اِسْتَحْلَیْتُ یعنی میٹھا سمجھنا۔
تنبیہ یہ دونوں خاصے (مطاوعت فعل۔ موافقت استفعل) بہت کم استعمال ہوتے ہیں۔

## ☆خاصیات اِفْعِلَال اِفْعِیْلَال☆

ان کے چار خاصے ہیں۔
(۱) لازم ہونا کہ لازم استعمال ہوتے ہیں نہ کہ متعدی مثال اِبْیَضَّ اِبْیَاضَّ دونوں کا معنی سفید ہونا۔

(۲) انکومبالغہ لازم ہے یعنی انکے معنی میں مبالغہ وزیادتی ضرور ہوگی صاحب نوادر نے اس پر اعتراض کیا ہے کہ لغت کی معتبر کتب میں اس کا کوئی وجود نہیں ہے کہ انکومبالغہ لازم ہے۔

(۳) لون کہ انکے معانی کسی رنگ پر دلالت کرتے ہیں جسے اِحْمَرَّ، اِحْمَارَّ سرخ ہوا۔ اِسْوَدَّ اِسْوَادَّ سیاہ ہوا۔

(۴) عیب کہ ان کے معانی کسی ظاہری عیب پر دلالت کرتے ہیں جیسے اِحْوَلَّ ۔اِحْوَالَّ بھینگا ہوگیا۔

**فائدہ:۔** ان دونوں بابوں میں فرق یہ ہے کہ افعلال طبعی و پیدائشی لون پر دلالت کرتا ہے اور افعیلال لون عارضی پر دلالت کرتا ہے۔

## ☆خاصیات اِفْعِوَّال☆

اس باب کی ایک خاصیت ہے وہ یہ کہ اسکا یہ وزن مُقْتَضَب ہے یعنی جس سے یہ معقول ہوتا ہے بلکہ از سر نو یہ اسی وزن پر آتا ہے مثال اِخْرَوَّطَ بِہِمُ السَّیْرُ ان کو رفتار نے کھینچا۔

**فائدہ:۔** اقتضاب اور ابتداء میں فرق یہ ہے کہ ابتداء عام ہے خواہ مجرد آتا ہو یا نہ آتا ہو جبکہ اقتضاب خاص ہے اس میں مجرد کا نہ آنا ضروری ہے۔

## ☆خاصیات، فعللتہ☆

**(رباعی مجرد)** اس باب کی خاصیات بہت ساری ہیں جن کو شمار کرنا مشکل ہے ہم صرف تین خاصیات بیان کرتے ہیں۔

(۱) **قصر**...... مثال بَسْمَلَ اس نے بسم اللہ الرحمن الرحیم پڑھی۔

(۲) **الباس ماخذ**...... مثال بَرْقَعتُہٗ میں نے اسکو برقع پہنایا۔

(۳) **اپنا مطاوع ہونا**...... مثال غَطْرَشَ اللَّیْلُ بَصَرَہٗ فَغَطْرَشَ چھپایا رات نے اسکی آنکھ کو تو وہ چھپ گئی۔

**(فائدہ)** (۱) یہ باب اکثر صحیح آتا ہے جیسے گذشتہ مثالیں (۲) مضاعف (رباعی) بھی اکثر آتا ہے جیسے کَبْکَبَ

(۳) مہموز بہت کم آتا ہے مثال طَمْأَن

## ☆خاصیات تفعلل (رباعی مزید)☆

اسکی تین خاصیات ہیں۔

(۱) فعلل (اپنے مجرد) کے مطاوع ہوتا ہے مثال سَرْبَلْتُهُ فَتَسَرْبَلَ میں نے اسکو کرتہ پہنایا تو اس نے پہن لیا۔

(۲) اِقْتِضَابُ مثال تَهَبْرَسَ ناز سے چلا۔

(۳) موافقت فعلل مثال تَغَذْمَرَ اب اس کا معنی مجرد یعنی غَذْمَرَ والا ہے یعنی چیخنا

## ☆ خاصیات اِفْعِنْلَال ☆

اس کی دو خاصیتیں ہیں

(۱) لازم ہوتا ہے مثال اِبْرَنْشَقَ خوش ہونا۔

(۲) فعلل (رباعی مجرد) کے مطاوع ہوتا ہے مثال فَا ثْعَنْجَرْتُهُ فَا ثْعَنْجَرَ میں نے اس کا خون بہایا تو وہ خون بہایا ہوا ہو گیا۔

## ☆خاصیات، اِفْعِيْعَال ☆

اس کے چار خاصیات ہیں۔

(۱) لزوم ...... کہ یہ اکثر لازم استعمال ہوتا ہے مثال اِحْذَوْذَبَ کبڑا ہوا۔

(۲) اس کو لزوم مبالغہ ہے کہ اس کے معنی میں ہمیشہ مبالغہ ہوتا ہے۔ مثال اِعْشَوْشَبَتِ الْاَرْضُ زمین بہت گھاس والی ہو گئی۔

تنبیہ لزوم مبالغہ پر اعتراض کیا گیا ہے کہ مبالغہ تو مسلم ہے لیکن یہ کہنا کہ مبالغہ اس کو لازم ہے اس سے اس کا انفکاک نہیں ہوتا یہ مشکل ہے۔

(۳) مطاوعت فَعَلَ مثلاً ثَنَيْتُهُ فَاثْنَوْنىٰ میں نے اس کو لپیٹا تو وہ لپٹ گیا۔

(۴) موافقت اِسْتَفْعَلَ مثلاً اِحْلَوْلَيْتُ بمعنی اِسْتَحْلَيْتُ یعنی میٹھا سمجھنا۔

تنبیہ یہ دونوں خاصے (مطاوعت فعل، موافقت اسْتَفْعَلَ) بہت کم استعمال ہوتے ہیں۔

واللہ تبارک وتعالے اعلم بالصواب تمت الرسالۃ فالحمدللہ رب العالمین والصلوۃ والسلام علے رسولہ محمد وعلے آلہ واصحابہ اجمعین ۔

# حل پرچہ جات ''صَرف'' ثانویہ عامہ

## پرچہ نمبر۱ ۱۴۲۴ھ ، ۲۰۰۴ء

سوال نمبر۱ (الف) درج ذیل ابواب کی علامات تحریر کریں نیز ہر ایک کے مصدر کی مثال بمع معنی تحریر کریں؟

افتعال ، استفعال ، انفعال ، تفاعل

(ب) باب تفعل کے کسی مصدر سے فعل ماضی مجہول کی گردان بمع معنی تحریر کریں؟

سوال نمبر۲ (الف) نون ثقیلہ اور نون خفیفہ فعل مضارع کے کتنے اور کون کون سے صیغوں کے ساتھ ملحق ہوتا ہے؟

(ب) الحاق کی صورت میں نون ثقیلہ اور نون خفیفہ کے ماقبل پر کون سی حرکت آتی ہے؟ تفصیلاً تحریر کریں۔

سوال نمبر۳ (الف) رباعی مزید فیہ کے کل کتنے اور کون کون سے ابواب ہیں؟ ہر ایک کی علامت تحریر کریں نیز ہر ایک کے مصدر کی مثال بمع معنی تحریر کریں۔

(ب) ملحق کی تعریف تحریر کریں نیز بتائیں کہ ثلاثی مزید فیہ ملحق بر باعی مجرد کے کل کتنے اور کون کون سے ابواب ہیں؟ ہر ایک کے متعلق بتائیں کہ اس کا الحاق کس طرح ہوا نیز ہر ایک کے مصدر کی مثال بمع معنی تحریر کریں؟

سوال نمبر۴ (الف) عور اور صید میں ''واو'' اور ''یا'' متحرک ہیں اور ماقبل مفتوح ہے لیکن اس کے باوجود الف سے نہیں بدلیں؟ اسکی وجہ قلمبند کریں۔

(ب) تَعِدُ اور تَهَبُ میں واو کے ساقط ہونے کی اور تَوْعِدُ اور تَوْجَلُ میں واو کے ساقط نہ ہونے کی وجوہ ذکر کریں۔

(ج) درج ذیل کلمات کے اوزان تحریر کریں نیز حروف اصلیہ اور زائد کی نشاندہی کریں؟

مستوجب ، اجترام ، تنزیل ، خندریس ، سفرجل

سوال نمبر۵ درج ذیل صورتوں میں کیا تعلیل واقع ہوگی؟ مثالیں دے کر وضاحت کریں؟

(الف) دو ہمزہ متحرک اگر اکٹھے آجائیں اور ان میں سے دوسرا مکسور ہو۔

(ب) اگر ہمزہ بعد واو مدہ، یا، مدہ اور یائے تصغیر کے بعد واقع ہو۔

(ج) اگر دو واؤ اول کلمہ میں اکٹھی آجائیں ۔

(د) واؤ اور یاء مکسور اگر فعل کے لام کلمہ کے مقابلے میں واقع ہو جائیں اور ان کا ماقبل مضموم یا مکسور ہو۔

**سوال نمبر ٦ (الف)** درج ذیل ابواب میں سے ہر ایک کے کوئی دو دو خواص اور مثالیں مع معانی تحریر فرمائیں؟

استفعال، تفعل ،تفاعل

**(ب)** درج ذیل خواص میں سے کسی تین کی تشریح وتوضیح تحریر کریں۔ نیز بتائیں کہ یہ کس کس باب سے آتے ہیں نیز ہر ایک باب سے مثال مع معنی قلمبند کریں؟

تشارك ، ابتداء، تعديه ،تغير ، حسبان

## حل پرچہ برائے سال ۲۰۰۴ء

**جواب سوال نمبر ا (الف)......**

**علامت باب افتعال:-** اس باب کی ماضی میں فاء کلمہ کے بعد تاء زائدہ ہوتی ہے مثال: اِجْتَنَبَ وزن اِفْتَعَلَ اب اس میں فاء (جیم) کے بعد تاء زائد ہے کیونکہ یہ وزن میں فاء، عین اور لام میں سے کسی کے مقابلے میں نہیں اسکے مصدر کی مثال اجتناب معنی پرہیز کرنا۔

**علامت باب استفعال** اسکی ماضی میں فاء سے پہلے سین اور تاء زائد ہوتے ہیں مثال اِسْتَنْصَرَ وزن اِسْتَفْعَلَ اب اس میں فاء (نون) سے پہلے سین اور تاء دونوں زائد ہیں اسکے مصدر کی مثال اِسْتِنْصَارٌ معنی مدد طلب کرنا۔

**علامت باب انفعال** اسکی ماضی میں فاء سے پہلے نون زائد ہوتا ہے مثال اِنْفَطَرَ وزن اِنْفَعَلَ اب اس میں فاء کلمہ (فاء) سے پہلے نون زائد ہے اسکے مصدر کی مثال اِنْفِطَارٌ

**علامت باب تفاعل** اسکی ماضی میں فاء سے پہلے تاء اور فاء کے بعد الف زائد ہوتے ہیں مثال تَقَاتَلَ وزن تفاعل اب اس میں فاء (قاف) سے پہلے تاء اور فاء (قاف) کے بعد الف زائد ہیں اسکے مصدر کی مثال تَقَاتُلٌ " معنی لڑائی کرنا۔

جواب:-

| لفظ | معنی | لفظ | معنی |
|---|---|---|---|
| تُقُبِّلَ | قبول کیا گیا وہ ایک مرد | تُقُبِّلْتُمَا | قبول کیے گئے تم دومرد |
| تُقُبِّلَا | قبول کیے گئے وہ دومرد | تُقُبِّلْتُمْ | قبول کیے گئے تم سب مرد |
| تُقُبِّلُوا | قبول کیے گئے وہ سب مرد | تُقُبِّلْتِ | قبول کی گئی تو ایک عورت |
| تُقُبِّلَتْ | قبول کی گئی وہ ایک عورت | تُقُبِّلْتُمَا | قبول کی گئیں تم دوعورتیں |
| تُقُبِّلَتَا | قبول کی گئی وہ دوعورتیں | تُقُبِّلْتُنَّ | قبول کی گئیں تم سب عورتیں |
| تُقُبِّلْنَ | قبول کی گئیں وہ سب عورتیں | تُقُبِّلْتُ | قبول کیا گیا میں ایک مرد یا ایک عورت |
| تُقُبِّلْتَ | قبول کیا گیا تو ایک مرد | تُقُبِّلْنَا | قبول کئے گئے ہم دومرد یا دوعورتیں یا سب مرد یا سب عورتیں |

**جواب سوال نمبر۲ (الف)** نون ثقیلہ مضارع کے تمام صیغوں کے ساتھ لگتا ہے جب کہ نون خفیفہ صرف آٹھ صیغوں کے ساتھ لگتا ہے جن کی تفصیل درج ذیل ہے۔

| نام صیغہ | مثال |
|---|---|
| واحد مذکر غائب | يَضْرِبُ |
| جمع مذکر غائب | يَضْرِبُوْنَ |
| واحد مؤنث غائب | تَضْرِبُ |
| واحد مذکر حاضر | تَضْرِبُ |
| جمع مذکر حاضر | تَضْرِبُوْنَ |
| واحد مونث حاضر | تَضْرِبِيْنَ |
| واحد متکلم | اَضْرِبُ |
| متکلم مع الغیر | نَضْرِبُ |

مضارع کے جن چھ صیغوں میں نون خفیفہ نہیں آتا درج ذیل ہیں۔

| نام صیغہ | مثال |
| --- | --- |
| تثنیہ مذکر غائب | یَضرِبَان |
| تثنیہ مؤنث غائب | تَضرِبَان |
| جمع مؤنث غائب | یَضرِبنَ |
| تثنیہ مذکر حاضر | تَضرِبَان |
| تثنیہ مؤنث حاضر | تَضرِبَان |
| جمع مونث حاضر | تَضرِبنَ |

**جواب (ب)** پانچ صیغوں (واحد مذکر غائب، واحد مؤنث غائب، واحد مذکر حاضر، واحد متکلم، متکلم مع الغیر) میں نون ثقیلہ وخفیفہ کا ماقبل مفتوح ہوتا ہے مثال لَیَضرِبَنَّ لَتَضرِبَنَّ لَتَضرِبَنَّ لَاَضرِبَنَّ لَنَضرِبَنَّ مثال خفیفہ لَیَضرِبَنْ لَتَضرِبَنْ لَتَضرِبَنْ لَاَضرِبَنْ لَنَضرِبَنْ دوصیغوں (جمع مذکر غائب جمع مذکر حاضر) میں نون ثقیلہ وخفیفہ کا ماقبل مضموم ہوتا ہے مثال ثقیلہ لَیَضرِبُنَّ لَتَضرِبُنَّ مثال خفیفہ لَیَضرِبُنْ لَتَضرِبُنْ ایک صیغہ واحد مؤنث حاضر میں نون ثقیلہ وخفیفہ کا ماقبل مکسور ہوتا ہے مثال خفیفہ لَتَضرِبِنْ مثال ثقیلہ لَتَضرِبِنَّ

**جواب سوال نمبر۳ (الف)** رباعی مزید فیہ ہمزہ وصلی کے بغیر ہوتو اس کا ایک باب ہے وہ ہے تَفَعْلُل'' اسکی علامت یہ ہے کہ اس کی ماضی میں چار حروف سے پہلے تاء زائد ہوگی مثال تَسَربَلَ وزن تَفَعْلَلَ اب اسکے شروع میں تاء زائد ہے مصدر کی مثال تَسَربُل معنی قمیض پہننا۔

رباعی مزید فیہ ہمزہ وصلی کے ساتھ ہوتو اس کے دو باب ہیں۔

(1) اِفْعِلَّال'' اس کی علامت یہ ہے کہ اسکی ماضی و مضارع وغیرہ میں دوسرا لام مشدد ہوتا ہے اور مشدد لام میں ایک زائد ہوتا ہے جبکہ ماضی وامر میں ہمزہ وصلی ہوتا ہے مثال اِقْشَعَرَّ وزن اِفْعَلَلَّ اب اس میں دوسرا لام (راء) مشدد ہے اور اسی مشدد میں سے ایک چاروں اصلی حروف سے زائد ہے مصدر کی مثال اِقْشِعْرَار'' معنی بدن پر بالوں کا کھڑا ہونا۔

(2) اِفْعِنْلَال اسکی علامت یہ ہے کہ اس میں عین کلمہ کے بعد نون زائد ہوتا ہے جبکہ ماضی وامر میں ہمزہ وصلی ہوتا ہے مثال اِبْرَنْشَقَ وزن اِفْعَنْلَلَ اب عین (راء) کے بعد نون زائد ہے مصدر کی مثال اِبْرِنْشَاق'' معنی خوش ہونا۔

(ب) الحاق لغت میں ایک چیز کو دوسری چیز کے ساتھ ملانا، اصطلاح صرف میں الحاق کی تعریف یہ ہے کہ ثلاثی مجرد میں ایک یا زیادہ حرف بڑھا کر اس کو رباعی مجرد یا رباعی مزید کے ہم وزن کرنا مثال جَلَبَ (جو کہ ثلاثی مجرد ہے) کے ساتھ ایک حرف (باء) کو بڑھایا تو جَلْبَبَ بن گیا تو اب جَلْبَبَ ملحق بر باعی مجرد ہے جو ثلاثی کے آخر میں ایک حرف بڑھانے سے ملحق ہوا ایسے ہی اسی جلب کے اول میں تاء اور آخر میں باء بڑھانے سے یہ ملحق برباعی مزید ہو جائیگا۔ مثال تَجَلْبَبَ

ثلاثی مزید فیہ ملحق بر باعی مجرد اس کے کل سات باب ہیں۔ (1) فَعْلَلَةٌ ایک لام کو دوبار ذکر کرنے کی وجہ سے یہ ملحق برباعی مجرد ہوا مثال جَلْبَبَ اصل جلب ہے ایک لام (باء) کو بڑھانے سے ملحق ہوا مصدر کی مثال جَلْبَبَةٌ معنی چادر پہننا۔ (2) فَعْوَلَةٌ عین کے بعد واؤ زائد کرنے سے ملحق ہوا مثال سَرْوَلَ اصل میں سَرَلَ ہے راء کے بعد واؤ بڑھانے سے ملحق ہوا مصدر کی مثال سَرْوَلَةٌ معنی شلوار پہننا۔ (3) فَيْعَلَةٌ فاء کے بعد یاء بڑھانے سے ملحق ہوا مثال صَيْطَرَ اصل میں صَطَرَ تھا صاد کے بعد یاء بڑھانے سے ملحق ہوا مصدر کی مثال صَيْطَرَةٌ معنی محافظ ہونا۔ (4) فَعْيَلَةٌ عین کے بعد یاء بڑھائی مثال شَرْيَفَ اب اصل میں شَرَفَ تھا راء کے بعد یاء بڑھائی تو شَرْيَفَ ہوا مصدر کی مثال شَرْيَفَة معنی کھیتی کے بڑھے ہوئے پتے کاٹنا۔ (5) فَوْعَلَة فاء کے بعد واؤ بڑھائی جیسے جَوْرَبَ اصل میں جَرَبَ تھا واؤ بڑھانے سے ملحق ہوا مصدر کی مثال جَوْرَبَةٌ معنی جراب پہننا۔ (6) فَعْنَلَةٌ عین کے بعد نون بڑھایا مثال قَلْنَس اب عین کے بعد نون زائد کرنے سے ملحق ہو گیا۔ مصدر کی مثال قَلْنَسَةٌ معنی ٹوپی پہنانا۔ (7) فَعْلَاة" لام کے بعد یاء بڑھانے سے الحاق ہوا مثال قَلْسٰى اصل میں قَلَسَ تھا سین کے بعد یاء بڑھائی (وہ یاء بقاعدہ بَاعَ الف سے بدل گئی تو قلسٰی ہوا تو ملحق برباعی مجرد ہو گیا امثال مصدر قَلْسَاةٌ ٹوپی پہنانا۔

جواب سوال نمبر ۵ (الف) ایسی صورت میں دوسرے ہمزہ کو یاء سے بدلنا جائز ہے مثال اَئِمَّة" کہ اس کو اَيِمَّة" پڑھنا بھی جائز ہے

(ب) ایسی صورت میں ہمزہ کو اس کے ماقبل والے حرف جیسا کر کے اول کو دوم میں ادغام کر دیں گے مثال مَقْرُوَّة" اصل میں مَقْرُوْءَة" تھا ہمزہ واؤ مدہ زائدہ کے بعد آیا تو اس کو واؤ کیا اول واؤ کو

دوم میں ادغام کیا مَقْرُوَّۃ'' ہوا خَطِیَّۃٌ' اصل میں خَطِیْئَۃٌ تھا ہمزہ یاء کے بعد آیا اس کو یا سے بدل کر اول یاء کو دوم میں ادغام کیا تو خَطِیَّۃٌ' ہوا اُفَیِّس'' اصل میں اُفَیْئِس'' تھا ہمزہ کو یاء تصغیر کے بعد آنے کی وجہ سے یاء کیا پھر یاء اول کو دوم میں ادغام کیا تو اُفَیِّس'' ہوا۔

(ج) ایسی صورت میں واؤ اول کو وجوباً ہمزہ سے بدلا جاتا ہے مثال اَوَاجِل اصل میں وَوَاجِل تھا دو واؤ شروع کلمہ میں آئے اول کو وجوباً ہمزہ سے بدلا تو اَوَاجِل ہوا۔

(د) (۱) واؤ لام کے مقابلے میں آئے ماقبل مکسور ہو تو یاء ہو جائیگی مثال دُعِیَ اصل میں دُعِوَ تھا واؤ کسرہ کے بعد آنیکی وجہ سے یاء سے بدل گئی۔

(۲) یاء لام کے مقابلے میں آئے ماقبل مضموم ہو تو واؤ سے تبدیل کی جائیگی مثال نَہُوَ اصل میں نَہُیَ تھا یا لام کے مقابلے میں آئی ماقبل مضموم تھا تو واؤ ہو گئی۔

**جواب سوال نمبر۴** (الف) چونکہ قاعدہ میں یہ شرط تھی کہ وہ لفظ جس میں واؤ اور یاء متحرک واقع ہے بمعنی لون وعیب نہ ہو عَوِرَ اور حَیِدَ ہر دو میں عیب والا معنی ہے کہ عور کا معنی ہے یک چشم ہونا اور حَیِدَ کا معنی ہے ٹیڑھی گردن والا ہونا۔

(ب) چونکہ یہ قاعدہ ہے کہ جو واؤ علامت مضارع مفتوح اور کسرہ کے درمیان واقع ہو وہ گر جاتی ہے تَعِدُ اصل میں تَوْعِدُ تھا واؤ علامت مضارع (ت) اور کسرہ کے درمیان آئی تو گر گئی تَعِدُ ہوا۔ اور دوسرا قاعدہ ہے ایسا لفظ جس میں عین یا لام کلمہ حرف حلقی ہو اور اس لفظ میں واؤ علامت مضارع مفتوح اور فتح کے درمیان آئے تو وہ واؤ گر جاتی ہے۔ یَہَبُ اصل میں یَوْہَبُ تھا واؤ علامت مضارع مفتوح (ی) اور فتح کے درمیان واقع ہے اور اس لفظ (یَوْہَبُ) میں عین کلمہ (ہ) حرف حلقی بھی ہے تو واؤ کو گرا دیا تُوْعَدُ اور تُوْجَلُ میں علامت مضارع مفتوح نہیں ہے بلکہ مضموم ہے لہذا قاعدہ میں مذکور شرط نہ پائی گئی اس لئے واؤ نہ گری۔

(ج)

| کلمہ | وزن | حروف اصلیہ | حروف زائدہ |
|---|---|---|---|
| مُسْتَوْجِب'' | مُسْتَفْعِل'' | واؤ، جیم، باء | میم، سین، تاء |

| اِختِرام " | اِفتِعَال " | حا، راء، میم | الف، تاء شروع والا ہمزہ |
|---|---|---|---|
| تَنزِیل " | تَفعِیل " | نون، زاء، لام | تاء، یاء |
| خَندَرِیس " | فَعلَلِیل " | خاء، نون، دال، راء، سین | یاء |
| سَفَرجَل " | فَعَلَّل " | سین، فاء، راء، ج، لام | × × |

(د) (۱) فعل میں واؤ لام کی جگہ پر کسرہ کے بعد آئے تو اس کو یاء کے ساتھ تبدیل کر دیا جاتا ہے جیسے دُعِیَ اصل میں دُعِوَ تھا واؤ کسرہ کے بعد آنیکی وجہ سے یاء سے بدل گئی۔

(۲) فعل میں یاء لام کی جگہ پر آئے اور اس کا ماقبل مضموم ہو تو اس یاء کو واؤ سے بدل دیا جاتا ہے نَہُوَ اصل میں نَہُیَ تھا یا فعل کے اندر ضمہ کے بعد آئی تو واؤ سے بدل گئی۔

**جواب سوال نمبر ۶ (الف)** استفعال کے دو خاصے ہیں۔

(۱) **ابتداء** اس کی دو صورتیں ہیں۔(۱) استفعال کا مجرد مستعمل نہ ہو جیسے اِستَاجَدَ ٹیڑھا ہوا۔

(۲) اس کا مجرد مستعمل ہو لیکن معنی اور ہو مثال اِستَعَانَ معنی ہے زیر ناف بال صاف کرنا اب اس کا مجرد (عان) مستعمل تو ہے لیکن اس کا معنی اور ہے معنی ہے مدد کرنا۔

(ب) **تشارک** فاعل اور مفعول میں سے ہر ایک کا فعل کے صدور اور وقوع میں شریک ہونا مثال تَشَاتَمَا دونوں نے ایک دوسرے کو گالی دی یہ باب تفاعل سے آتا ہے۔

**ابتداء** س کی تعریف ابھی گذری ہے یہ باب استفعال سے آتا ہے۔

**تعدیہ** لازم کو متعدی کرنا مثال اَذھَبَ زَیدٌ عَمرواً زید عمرو کو لے گیا یہ باب افعال کا خاصہ ہے۔

**تصییر** فاعل کا مفعول کو صاحب ماخذ بنانا مثال اَخرَجتُہٗ میں نے اس کو خروج والا کر دیا یہ باب افعال کا خاصہ ہے۔

**حسبان** فاعل کا مفعول کو ماخذ کے ساتھ موصوف سمجھنا مثال اِستَحسَنتُ زَیداً میں نے زید کو اچھا سمجھا۔

## سالانہ امتحان الشہادۃ الثانویۃ العامۃ سنہ ۱۴۲۳ھ بمطابق ۲۰۰۲ء

وقت تین گھنٹے　　　　تیسرا پرچہ صرف　　　　کل نمبر ۱۰۰

نوٹ:- آخری دونوں سوال لازمی ہیں جب کہ باقی سوالات میں ''یا'' کے ساتھ اختیار دیا گیا ہے۔

سوال نمبر 1:- (i) فعل کی باعتبار معنی و زمانہ اقسام اور امثلہ تحریر کریں۔ نیز فعل معروف اور فعل مجہول کی تعریف اور مثال تحریر کریں۔

(ii) ثلاثی مجرد کے کل کتنے اور کون کونسے ابواب ہیں ان میں سے کونسے ام الابواب کہلاتے ہیں؟ نیز کسی ایک باب کی صرف صغیر تحریر کریں۔

(iii) مصدر غیر ثلاثی مجرد کے عین کلمہ کی حرکت کے بارے میں قاعدہ تحریر کریں کہ کب مفتوح، کب مضموم اور کب مکسور ہوگا؟

یا

(i) نون خفیفہ فعل مضارع کے کون کونسے صیغوں کیساتھ ملحق ہوتا ہے نیز بتائیں کہ اس کے الحاق سے فعل مضارع کے معنی میں کونسی تبدیلی واقع ہوتی ہے؟

(ii) فعل مضارع کو غابر کہنے کی وجہ قلمبند کریں۔

(iii) فعل لازم سے فعل مجہول اور اسم مفعول بنانے کا طریقہ تحریر کریں۔

سوال نمبر 2:- (i) اسم ظرف کون کونسے ابواب سے مفتوح العین، مکسور العین آتی ہے، مثالیں دیکر وضاحت کریں۔

(ii) مضاعف کی ظرف کس وزن پر آتی ہے؟ اگر اس میں صرفیوں کا اختلاف ہے تو اسے نقل کر کے صحیح مؤقف کی نشاندہی کریں۔

(iii) مفعلۃ اور فعلۃ کے وزن کونسے خصوصی معنی کیلئے آتے ہیں مثال دیکر وضاحت کریں۔

یا

(i) درج ذیل ابواب کی علامات اور ان کے مصادر مع معانی تحریر کریں۔

افعلال، افعیلال، افعیعال، تفاعُل، تفعلل

(ii) سامع اور سمیع کے معنی میں کیا فرق ہے؟ وضاحت کریں۔

(iii) علم الصیغہ میں صفت مشبہ کے مذکورہ اوزان میں سے کوئی دس نقل کریں۔

سوال نمبر 3:- (i) درج ذیل صیغوں میں سے کسی تین کے بارے میں بتائیں کہ یہ کون سے صیغے ہیں؟ اصل میں کیا تھے اور ان میں کون سے قواعد جاری ہوئے؟

لُمْنَ ، لَقُوْا، مُضِیٌّ ، بِیُضٌ ، اِسْتِقَامَۃ

(ii) ہمزہ متحرکہ اگر متحرک کے بعد واقع ہو تو اس میں کون سا قاعدہ جاری ہوگا؟ مثال دے کر وضاحت کریں؟

(i) صرفیوں کے نزدیک خاصیات ابواب کی وضاحت کرتے ہوئے باب فتح یفتح اور کرم یکرم کی خاصیات تحریر کریں؟

(ii) درج ذیل امثلہ میں سے کسی دو کے بارے میں بتائیں کہ کس باب کی کون سی خاصیت ان میں پائی جاتی ہے۔ نیز ان کے معانی تحریر کریں؟

اقطعته ، قضبانا، ذهبته، تحوع، تشاتما

(iii) درج ذیل ابواب میں سے کسی چار کے سامنے درج خاصیات کی تشریح وتوضیح مع امثلہ ومعانی تحریر کریں۔

| باب | خاصیت | باب | خاصیت |
|---|---|---|---|
| تفاعل | تخییل | افتعال | اتخاذ |
| افتعال | اتخاذ | استفعال | تحول |
| افعال | حینونت | مفاعلہ | مشارکت |

## حل پرچہ برائے سال ۲۰۰۳ء

**جواب سوال نمبر ۱** (i) فعل کی معنی وزمانہ کے لحاظ سے تین قسمیں ہیں۔ (۱) ماضی اس کی مثال ضَرَبَ (۲) مضارع اس کی مثال یَضْرِبُ (۳) امر اسکی مثال اِضْرِبْ

**فعل معروف** :- وہ فعل ہے جس میں فعل کی نسبت فاعل یعنی کام کرنے والے کی طرف ہو مثال ضَرَبَ زَیْدٌ" زید نے مارا۔

فعل مجہول:- وہ فعل ہے جس میں فعل کی نسبت مفعول (جس پر کام واقع ہوا) کی طرف ہو۔ مثال ضُرِبَ زَیْدٌ" زید مارا گیا۔

(ii) ثلاثی مجرد کے کل چھ ابواب ہیں ۔

(۱) فَعَلَ یَفْعُلُ جیسے نَصَرَ یَنْصُرُ۔(۲) فَعَلَ یَفْعِلُ جیسے ضَرَبَ یَضْرِبُ۔(۳) فَعَلَ یَفْعَلُ جیسے سَمِعَ یَسْمَعُ ان تینوں (ابواب) کو ام الابواب کہتے ہیں۔(۴) فَعَلَ یَفْعَلُ جیسے فَتَحَ یَفْتَحُ۔(۵) فَعِلَ یَفْعِلُ جیسے حَسِبَ یَحْسِبُ۔(۶) فَعُلَ یَفْعُلُ جیسے شَرُفَ یَشْرُفُ۔

## صرف صغیر......

ضَرَبَ ،یَضْرِبُ ،ضَرْباًفهوضَارِب'' وضُرِبَ یُضْرَبُ ضربا فذاك مَضْرُوْب'' لَمْ یَضْرِبْ لم یُضْرَبْ لَایَضْرِبُ لایُضْرَبُ لَنْ یَضْرِبَ لَن یُضْرَبَ الامرمنه اِضْرِبْ لِتُضْرَبْ لِیَضْرِبْ لِیُضْرَبْ والنهی عنه لَاتَضْرِبْ لَا تُضْرَبْ لَایَضْرِبْ لَایُضْرَبْ الظرف منه مَضْرِب مَضْرِبَانِ مَضَارِبُ مُضَیْرِب وَ الالة الصغری منه مِضْرَب مِضْرَبَانِ مَضَارِبُ مُضَیْرِب والالة الوسطی منه مِضْرَبَة مِضْرَبَتَانِ مَضَارِبُ مُضَیْرِبَة والالة الکبری منه مِضْرَاب مِضْرَابَانِ مَضَارِیْبُ مُضَیْرِیْب ومُضَیْرِیْبَة افعل التفضیل للمذکرمنه اَضْرَبُ اَضْرَبَانِ اَضْرَبُوْنَ اَضَارِبُ اُضَیْرِب والمؤنث منه ضُرْبٰی ضُرْبَیَانِ ضُرْبَیَات ضُرَب ضُرَیْبٰی فعل التعجب منه مااَضْرَبَهٗ وَاَضْرِبْ به۔

(iii) (۱) غیر ثلاثی مجرد کے جس مصدر کے اول میں تاء ہو اور فاء کلمہ مفتوح ہو تو اس میں عین کلمہ عموماً مضموم ہوتا ہے جیسے تَقَابُل تَقَبُّل''۔

(۲) جس مصدر کے شروع میں ہمزہ وصلی ہو اس میں عموماً عین کلمہ مفتوح ہوتا ہے جیسے اِجتِنَاب'' اِنْفِطَار''۔

(۳) جس مصدر کے شروع میں تاء ہو اور فاء کلمہ ساکن ہو اس کا عین کلمہ عموماً مکسور ہوتا ہے جیسے تَصْرِیف'' ،تَدْرِیْب''۔

(۴) جس مصدر کے شروع میں ہمزہ قطعی ہو اس کا عین کلمہ عموماً مفتوح ہوتا ہے جیسے اِکْرَام''، اِنْعَام''۔

یا

**(i)** نون خفیفہ کے الحاق سے پہلے مضارع کے معنی میں تاکید نہیں ہوتی اس کے الحاق کے بعد معنی میں تاکید و پختگی آجاتی ہے نیز اس کے الحاق کے بعد مضارع زمانہ استقبال کے ساتھ خاص ہو جاتا ہے مثال لَیَضْرِبَن ضرور بالضرور ماریگا وہ ایک مرد۔ صیغوں کی تفصیل صفحہ نمبر 27 پر دیکھیں۔

**(ii)** چونکہ مضارع میں زمانہ حال و استقبال پائے جاتے ہیں اور یہ دونوں زمانہ ماضی کے ختم ہونے کے بعد باقی ہیں اس لیے مضارع کو غابر بمعنی باقی کہا جاتا ہے۔

**(iii)** (۱) فعل لازم کو اگر حرف جر (باء) کے ساتھ متعدی کر دیا جائے تو اس سے فعل مجہول واسم مفعول آئے گا مثال کُرِمَ بِه مکروم" بہ ۔

(۲) فعل لازم کو باب افعال کے ہمزہ سے متعدی کرنے یعنی اس کے وزن پر لے جانے کے بعد اس سے مجہول واسم مفعول آتے ہیں جیسے اُکْرِمَ مُکْرَم"۔

**سوال نمبر۲ (i)** ثلاثی مجرد کے جس باب کا مضارع مفتوح العین یا مضموم العین ہو اس سے ظرف ہمیشہ مفتوح العین آئے گی جیسے یَسْمَعُ سے مَسْمَع" اور یَنْصُرُ سے مَنْصَر" اور جس باب کا مضارع مکسور العین ہو اس سے ظرف مکسور العین آئے گی جیسے یَضْرِبُ سے مَضْرِب" ناقص کے ہر باب سے ظرف مفتوح العین آئیگی جیسے مَرمیٰ مَدْعیٰ لفیف کے ہر باب سے ظرف مفتوح العین آئیگی جیسے یَقِیْ مَوْقیٰ

**(ii)** مضاعف کا مضارع مکسور العین ہو تو ظرف مکسور العین آئیگی جیسے یَحِلُّ سے مَحِلّ" اور اگر مضارع مفتوح العین یا مضموم العین ہو تو ظرف مفتوح العین آئیگی جیسے یَمُدُّ سے مَمَدّ صحیح قول یہی ہے کہ مضاعف کی ظرف صحیح کی ظرف کی طرح ہے بعض صرفیوں نے کہا مضاعف سے ظرف ہمیشہ ناقص کی طرح مفتوح العین آئیگی لیکن یہ قول ضعیف ہے۔

**(iii)** جس جگہ کوئی چیز زیادہ پائی جاتی ہو اس کیلئے مَفْعُلَة" کا وزن آتا ہے جیسے مَقْبُرَة"، قبروں کی جگہ یعنی قبرستان جو چیز کام کرتے وقت گرے اس کیلئے فُعَالَة" کا وزن آتا ہے جیسے غُسالَة" وہ پانی جو غسل کرتے وقت جسم کو لگ کر گرتا ہے۔

(i)

| | باب | مصدر | علامت |
|---|---|---|---|
| ۱ | اِفْعِلَال" | اِحْمِرَار" | لام کلمہ مکرر یعنی دو بار ہے |
| ۲ | اِفْعِیْلَال" | اِحْمِیْرَار" | لام مکرر ہے ماضی ومضارع میں الف زائد ہے جو مصدر میں یاء سے بدل گئی |
| ۳ | اِفْعِیْعَال" | اِخْشِیْشَان | عین کلمہ مکرر ہے ماضی ومضارع میں دو عین کے درمیان واؤ زائد ہے جو مصدر میں یاء سے بدل گئی |
| ۴ | تَفَاعُل" | تَقَابُل" | فاء کے بعد الف زائد ہے فاء سے پہلے تاء زائد ہے |
| ۵ | تَفَعْلُل" | تَدَحْرُج" | تاء زائد ہے بعد والے چار حروف اصلی ہیں |

**(ii)** سامع کا معنی ہے سننے والا اس طرح کہ سننا ہمیشہ اس کے لئے ثابت نہیں بلکہ جب تک دوسرا کلام کرتا رہے گا وہ سنتا رہے گا یعنی اس کے معنی میں غیر (بولنے والا) کے ساتھ تعلق کا لحاظ ہے سمیع کا معنی ہے ہمیشہ سننے والا کہ سننے کا ثبوت اس سے ختم نہیں ہوتا یعنی اس کے معنی میں غیر (بولنے والا) کے ساتھ تعلق کا لحاظ نہیں ہے۔

| نمبر شمار | وزن | معنی | نمبر شمار | وزن | معنی |
|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | صَعْبٌ" | سخت | ۶ | جَیِّد" | عمدہ |
| ۲ | حُطَم" | بکھرا ہوا | ۷ | جَبَان" | بزدل |
| ۳ | غَفُوْر" | بخشنے والا | ۸ | خَشِن" | کھردرا |
| ۴ | عَطْشَان" | پیاسا | ۹ | اَحْمَرُ | سرخ |
| ۵ | حَمْرَاءُ | سرخ عورت | ۱۰ | حَسَن" | اچھا |

**سوال نمبر ۳ (i)۔** لُمْنَ اصل میں لَـوَمْنَ تھا صیغہ جمع مؤنث غائب واؤ متحرک ماقبل مفتوح واؤ کو الف سے تبدیل کر دیا الف التقاء ساکنین کی وجہ سے گر گیا لَمْنَ ہوا پھر فا کلمہ یعنی لام کو ضمہ دیا گیا تا کہ وہ واؤ محذوفہ پر دلالت کرے۔

(ii) لَقُوْا اصل میں لَقِيُوْا تھا قاعدہ نمبر۱۰ جاری ہوا یعنی یاء لام کی جگہ واقع ہوئی ماقبل مکسور تھا ماقبل کو ساکن کر کے یاء کی حرکت اسکودی اور یاء کو واؤ سے تبدیل کر دیا پھر دو واؤ کے درمیان التقاء ساکنین ہوا پہلے والی واؤ گر گئی لَقُوْا ہوا۔

(iii) مُضِيّ " مصدر ہے باب مَضَى يَمْضِىْ کا جو اصل میں مُضُوْی " قاعدہ نمبر۱۴ جاری ہوا یعنی واؤ اور یاء دونوں جمع ہوئے اور اول (واؤ) ساکن تھا واؤ کو یاء کیا پھر یاء کو یاء میں ادغام کیا ماقبل کے ضمہ کو کسرہ کے ساتھ تبدیل کر دیا تو مُضِی ہوا۔

(iv) بِيْض بَيْضَاءُ کی جمع ہے اصل میں بُيْض " تھا قاعدہ نمر۲۳ جاری ہوا یعنی یاء فُعْل جمع کے عین کی جگہ واقع ہوئی تو اس کے ماقبل کے ضمہ کو کسرہ سے تبدیل کر دیا تو بِيْض " ہوا۔

(v) اِسْتِقَامَة مصدر ہے باب استفعال کا اصل میں اِسْتِقْوَام تھا واؤ مفتوح کا فتح ماقبل کو دیکر واؤ کو الف کے ساتھ تبدیل کیا الف التقاء ساکنین کی وجہ سے گر گیا اس کے عوض آخر میں تاء زائد کی گئی استقامۃ ہوا۔

(۲) (i) اگر ہمزہ مفتوح ہمزہ مفتوح کے بعد آئے تو دوسرے کو واؤ سے بدلا جائیگا جیسے اَوَادِمُ اصل میں أَأَادِمُ تھا۔

(ii) ہمزہ مکسور اگر ہمزہ مفتوح کے بعد آئے دوسرے کو یاء سے تبدیل کیا جائے گا جیسے اَيِـمَّة " جو اصل میں اَئِمَّة " تھا۔

سوال نمبر۴ (i) صرفیوں کے نزدیک خاصہ سے مراد وہ معنی ہے جس میں مختلف معنی رکھنے والے مختلف صیغے مشترک ہوں۔

خاصیت فَتَحَ يَفْتَحُ عین یا لام میں حرف حلقی ہو جیسے ذَهَبَ يَذْهَبُ وَضَعَ يَضَعُ

خاصیت كَرُمَ يَكْرُمُ اس باب کا معنی ایسی صفت ہو جس پر موصوف کی پیدائش ہوئی ہے مثال حَسُنَ زَيْد " زید خوبصورت ہوا۔ یہ باب ہمیشہ لازم آتا ہے۔

(ii) اَقْطَعْتُهٗ قُضْبَانًا میں نے اس کو شاخوں کا کاٹنا دیا یعنی انکے کاٹنے کی اجازت دی یہ باب افعال ہے اس میں خاصیت اعطاء ماخذ ہے ذَهَّبْتُـــهٗ میں نے اس کو سنہری کر دیا یہ باب تفعیل ہے اس میں خاصیت تخلیط ہے تَجَرَّعَ اس نے گھونٹ گھونٹ کر کے پیا یہ باب تفعّل ہے اس میں خاصیت تدریج ہے تَشَاتَمَا ان دونوں نے ایک دوسرے کو گالی دی یہ باب تفاعل ہے اس میں خاصہ تشارک ہے۔

(iii)(۱) تخییل:- فاعل کا دوسرے کو اپنے اندر ماخذ موجود و حاصل دکھانا جبکہ حقیقۃً اس میں ماخذ موجود و حاصل نہ ہو مثال تَمَارَضَ زَیْدٌ " زید نے اپنے آپ کو بیمار ظاہر کیا۔

(۲) اتخاذ:- فاعل کا ماخذ بنانا مثال اِحْتَجَرَ زَیْدٌ " زید نے حجرہ بنایا ماخذ حجرہ ہے۔

(۳) تحول:- کسی چیز کا بعینہ ماخذ ہو جانا مثال اِسْتَحْجَرَ الطِّیْنُ گارا پتھر ہو گیا ماخذ حجر ہے۔

(۴) حینونت:- فاعل کا ماخذ کے وقت کو پہنچنا مثال اَحْصَدَ الزَّرْعُ کھیتی کٹنے کے وقت کو پہنچی ماخذ حصاد ہے۔

(۵) مشارکت:- فاعل و مفعول میں ہر ایک کا دوسرے کے ساتھ فعل میں شریک ہونا مثال قَاتَلَ زَیْدٌ" و عَمْرٌو " زید و عمرو نے باہم لڑائی کی۔

## سالانہ امتحان الشہادۃ الثانویۃ العامۃ بابت سال ۲۰۰۱ء

نوٹ آخری دونوں سوالات لازمی ہیں۔ باقی دو میں سے کوئی ایک حل کریں

سوال نمبر1:- (i) غیر ثلاثی مجرد سے ماضی مجہول بنانے کا جامع قانون تحریر کریں اور مثالیں دے کر وضاحت کریں

(ii) علامت فعل مضارع کی حرکت کا قاعدہ کلیہ تحریر کریں اور مثالیں دے کر وضاحت کریں۔

(iii) غیر ثلاثی مجرد سے اسم آلہ اور اسم تفضیل کا معنی لینا مقصود ہو تو اس کا طریقہ تحریر کریں نیز اسم مبالغہ اور اسم تفضیل میں فرق کی تشریح سپرد قلم کریں۔

سوال نمبر2:- (i) نون خفیفہ فعل مضارع کے کون سے صیغوں کے ساتھ ملحق نہیں ہوتا؟ اور ملحق نہ ہونے کی وجہ کیا ہے؟ نیز بتائیں کہ فعل مضارع کے جن صیغوں کے ساتھ نون ملحق ہوتا ہے ان میں معنوی کون کون سی تبدیلی واقع ہوتی ہے؟

(ii) فعل امر حاضر بنانے کا طریقہ تفصیلاً تحریر کریں اور مثالیں دیکر وضاحت کریں نیز دعاء مصدر سے فعل امر حاضر معروف کی گردان بمع معانی تحریر کریں۔

سوال3:- (الف) باب افعلال، افعیلال اور افعیعال میں سے ہر ایک علامت کی تشریح و توضیح سپرد قلم کریں نیز مثالیں بھی تحریر کریں۔

(ب) مصدر غیر ثلاثی مجرد کے آخر سے ماقبل حرف پر کون سی حرکت آئے گی؟ اس کے بارے میں مثالیں دے کر وضاحت کریں۔

(ج) فعل مضارع معلوم غیر ثلاثی مجرد کے کلمہ عین پر کون سی حرکت آئے گی؟ اس کے بارے قاعدہ تحریر کریں اور مثالیں دے کر وضاحت کریں۔

(د) مطلق اور ملحق میں سے ہر ایک کی تعریف تحریر کریں۔

سوال 4:- درج ذیل اجزاء حل کریں۔

(i) احمر کون سا صیغہ ہے؟ اصل میں کیا تھا اور اس میں کیا تعلیل واقع ہوئی ہے؟ نیز بتائیں کہ اس میں اور کتنی اور کون کون سی وجہیں پڑھنی جائز ہیں اور کیوں ہیں؟

(ii) مقول اصل میں مقوول تھا کس قاعدہ کے تحت اور کس طرح واؤ کو حذف کیا گیا؟ نیز بتائیں کہ اس میں کون سی واؤ کو حذف کیا گیا پہلی واؤ کو یا دوسری واؤ کو اور کیوں؟

سوال 5:- (الف) درج ذیل خواص میں سے کسی چار کی تشریح وتوضیح بمع امثلہ سپرد قلم کریں۔

اتخاذ، تعمل، تشارک، تحول، سلب، ابتداء، حسبان، تدریج، تخییل

(ب) درج ذیل ابواب میں سے ہر ایک کا ایک خاصہ اور امثال تحریر کریں۔

استفعال، تفعل، تفاعل، فتح یفتح

## حل پرچہ برائے سال ۱۴۲۱ھ، ۲۰۰۱ء

**سوال نمبر ۱(۱)** غیر ثلاثی مجرد میں ماضی مجہول بنانے کا طریقہ:- ماضی معلوم میں جتنے متحرک حروف ہیں سوا آخر کے ماقبل کے ان تمام متحرک حروف کو ضمہ دیا جائے آخر کے ماقبل کو کسرہ دیا جائے اور ساکنوں کو اپنے حال پر چھوڑ دیا جائے جیسے اَكْرَمَ سے اُكْرِمَ کہ آخر کے ماقبل (را) کو کسرہ دیا باقی ایک متحرک تھا (ہمزہ) اس کو ضمہ دیا ایک ساکن تھا (کاف) اس کو اپنے حال پر رکھا اور اِسْتَخْرَجَ سے اُسْتُخْرِجَ آخر کے ماقبل راء کو کسرہ دیا تمام متحرک (ہمزہ، تا) کو ضمہ دیا تمام ساکن (سین، خاء) اپنے حال پر رہے اُسْتُخْرِجَ ہوا۔

**(ii) علامت مضارع کی حرکت کے بارے قاعدہ کلیہ** علامت مضارع کی حرکت کے بارے میں قاعدہ کلیہ یہ ہے کہ اگر ماضی میں چار حرف ہوں خواہ تمام اصلی ہوں یا بعض اصلی اور بعض عارضی تو مضارع معروف میں بھی علامت مضارع مضموم ہوتی ہے جیسے يُكْرِمُ يُصَرِّفُ يُقَاتِلُ يُبَعْثِرُ ورنہ مفتوح جیسے يَنْصُرُ يَجْتَنِبُ يَتَقَابَلُ

(iii) غیر ثلاثی مجرد سے اسم آلہ کا صیغہ بنانے کا طریقہ یہ ہے کہ جس باب سے بنانا ہو اسی باب کے مصدر کے شروع میں مَابِہٖ لگا دیا جائے مثلاً مَابِہِ الاسْتِخْرَاجُ مَابِہِ الاکْرَامُ۔

اسم تفضیل و مبالغہ میں فرق:- اسم تفضیل میں معنی کی زیادتی بہ نسبت دوسرے کے ہوتی ہے یعنی اس میں غیر کا لحاظ ہوتا ہے جیسے زَیْد" اَعْلَمُ مِنْ بَکْرٍ (زید بکر سے بڑا عالم ہے) تو اب زید میں علم کی زیادتی بکر کے لحاظ سے ہے اور مبالغہ میں زیادتی بذات خود ہوتی ہے غیر کے ساتھ اس کا تعلق نہیں ہوتا جیسے زَیْد" عَلَّام" (زید بہت جاننے والا ہے) اب زید کا بہت جاننا کسی اور کے ساتھ مقابلے کے لحاظ سے نہیں کہ فلاں سے زیادہ جانتا ہے بلکہ بذات خود ہے۔

سوال نمبر۲ (ا) نون خفیفہ مضارع کے درج ذیل صیغوں کے ساتھ ملحق نہیں ہوتا۔

| صیغہ | نام | صیغہ | نام |
|---|---|---|---|
| یَضْرِبَانِ | تثنیہ مذکر غائب | تَضْرِبَانِ | تثنیہ مؤنث حاضر |
| تَضْرِبَانِ | تثنیہ مؤنث غائب | یَضْرِبْنَ | جمع مؤنث غائب |
| تَضْرِبَانِ | تثنیہ مذکر حاضر | تَضْرِبْنَ | جمع مؤنث حاضر |

تثنیہ کے چار صیغوں میں نون خفیفہ اس لیے نہیں آتا کہ اس کے آنے سے نون اعرابی گر جائے گا پھر التقاء ساکنین مع غیر حدہ لازم آئے گا الف تثنیہ اور نون خفیفہ کے درمیان اور جمع مؤنث کے دو صیغوں میں اس لیے نہیں آتا کہ نون جمع کے بعد جب الف فاصل لائیں گے تو وہ الف ساکن ہو گا وہی التقاء ساکنین لازم آئے گا۔

(ii) امر بنانے کے دو طریقے ہیں۔

(ا) علامت مضارع گرا دو اگر مابعد متحرک ہو تو آخر میں وقف کر دو جیسے تَعِدُ سے عِدْ علامت مضارع تاء کو گرایا مابعد (عین) متحرک تھا آخر میں وقف کیا تو جزم آ گئی عِدْ ہوا۔

(۲) علامت مضارع گرانے کے بعد مابعد ساکن ہو تو پھر شروع میں ہمزہ وصلی مضموم لائیں گے اگر مضارع کا عین کلمہ مضموم ہو تو آخر میں وقف کریں گے جیسے تَنْصُرُ سے اُنْصُرْ تاء کو گرایا مابعد (نون) ساکن تھا اور عین کلمہ (صاد) مضموم تھا تو شروع میں ہمزہ وصلی مضموم لے آئے اُنْصُرْ ہوا اور اگر عین کلمہ مفتوح یا مکسور ہے تو ہمزہ وصلی مکسور شروع میں لائیں گے اور آخر میں وقف کریں گے اگر صحیح

ہے جو حرکت گرے گی معتل ہے تو حرف علت گر جائے گا جیسے تَفْتَحُ سے اِفْتَحْ، تَضْرِبُ سے اِضْرِبْ، تَرْمِیْ سے اِرْمِ

دعاء مصدر سے امر حاضر معلوم کی گردان

| لفظ | معنی | صیغہ |
| --- | --- | --- |
| اُدْعُ | پکارتو ایک مرد | واحد مذکر حاضر |
| اُدْعُوَا | پکاروتم دومرد | تثنیہ مذکر حاضر |
| اُدْعُوْا | پکاروتم سب مرد | جمع مذکر حاضر |
| اُدْعِیْ | پکارتو ایک عورت | واحد مؤنث حاضر |
| اُدْعُوَا | پکاروتم دوعورتیں | تثنیہ مؤنث حاضر |
| اُدْعُوْنَ | پکاروتم سب عورتیں | جمع مؤنث حاضر |

(i)

| | باب | مصدر | علامت |
| --- | --- | --- | --- |
| ۱ | اِفْعِلَال" | اِحْمِرَار" | لام کلمہ مکرر یعنی دوبار ہے |
| ۲ | اِفْعِیْلَال" | اِحْمِیْرَار" | لام مکرر ہے ماضی ومضارع میں الف زائد ہے جو مصدر میں یاء سے بدل گئی |
| ۳ | اِفْعِیْعَال" | اِخْشِیْشَان" | عین کلمہ مکرر ہے ماضی ومضارع میں دو عین کے درمیان واو زائد ہے جو مصدر میں یاء سے بدل گئی |
| ۴ | تَفَاعُل" | تَقَابُل" | فاء کے بعد الف زائد ہے فاء سے پہلے تاء زائد ہے |
| ۵ | تَفَعْلُل" | تَدَحْرُج" | ابتداء میں چار حروف اصلیہ سے پہلے تاء زائد ہے |

(iii) (۱) غیر ثلاثی مجرد کے جس مصدر کے اول میں تاء ہو اور فاء کلمہ مفتوح ہو تو اس میں عین کلمہ عموماً مضموم ہوتا ہے جیسے تَقَابُل تَقَبُّل"۔

(۲) جس مصدر کے شروع میں ہمزہ وصلی ہو اس میں پہلے ساکن کا ما بعد مکسور ہوتا ہے جیسے اِجْتِنَاب" اِنْفِطَار"۔

(۳) جس مصدر کے شروع میں تاء ہو اور فاء کلمہ ساکن ہو اس کا عین کلمہ عموماً مکسور ہوتا ہے جیسے تَصْرِیف"، تَذْرِیب"۔

(۴) جس مصدر کے شروع میں ہمزہ قطعی ہو اس کا عین کلمہ عموماً مفتوح ہوتا ہے جیسے اِکْـــرَام"، اِنْعَام"۔

سوال نمبر۳ (ج) غیر ثلاثی مجرد میں اگر ماضی کے اندر فاء سے پہلے تاء ہو مضارع کا عین مفتوح ہوگا تَصَرَّفَ ماضی سے یَتَصَرَّف مضارع کہ ماضی میں تاء تھی جس کی وجہ سے مضارع میں عین مفتوح ہے اور اگر ماضی میں فاء سے پہلے تاء نہ ہو تو پھر مضارع کا عین مکسور ہوگا جیسے یُضَــارِب مضارع ہے اور ضَارَب ماضی ہے ماضی میں تاء نہ تھی تو عین مضارع مکسور آئی اور یُدَحْرِجُ اس کی ماضی (دَحْرَجَ) میں تاء نہ تھی تو مضارع میں عین کو کسرہ دیا۔

(فائدہ) رباعی اور اس کے ملحقات میں لام اول عین والا حکم رکھتی ہے۔

## (د) مطلق یا غیر ملحق کی تعریف

اس باب کو کہتے ہیں جو رباعی کے وزن پر نہ ہو اگر ہو تو اس میں کوئی دوسرا معنی بھی پایا جائے جیسے اِجْتَنَبَ اور اَکْرَمَ ملحق اس باب کو کہتے ہیں جو کسی حرف کی زیادتی کی صورت میں رباعی کے وزن پر ہو جائے اور اس میں ملحق بہ باب کے معنی کے علاوہ کوئی دوسرا معنی نہ پایا جائے جیسے جَلْبَبَ۔

## تنظیم المدارس (اہل سنت) پاکستان

### سالانہ امتحان الشہادۃ الثانویۃ العامۃ سنۃ ۱۴۲۰ھ بمطابق ۲۰۰۰ء

وقت تین گھنٹے    تیسرا پرچہ    صرف    کل نمبر ۱۰۰

نوٹ:- آخری دونوں سوالات لازمی ہیں باقی میں سے کوئی دو سوالات حل کریں۔

سوال نمبر1:- (i) درج ذیل اصطلاحات کی تعریفات اور مثالیں تحریر کریں۔ ۵

فعل معروف، فعل مجہول، مہموز، معتل، مضاعف فعل مضارع پر جب حرف لم داخل ہو جائے تو اس میں لفظاً اور معنی کیا تبدیلی لاتا ہے نیز ضرب یضرب سے فعل مضارع جحد کی گردان بمع معانی تحریر کریں۔ ۱۵

سوال نمبر2:-(i) نون خفیفہ فعل مضارع کے کن صیغوں کے ساتھ ملحق ہوتا ہے نیز بتائیں کہ ان صیغوں میں نون خفیفہ کے ماقبل پر کیا حرکت آتی ہے؟ اور معنی میں کیا تبدیلی واقع ہوتی ہے؟ ۱۰

(ii) امر حاضر معروف بنانے کا طریقہ تفصیلاً تحریر کریں اور مثالیں دے کر وضاحت کریں۔ ۵

(iii) فعل ماضی معروف ثلاثی مجرد کے کل کتنے اوزان ہیں؟ اور ہر ایک کے اعتبار سے کل کتنے ابواب ہیں؟ ہر ایک کی مثال تحریر کریں۔ ۵

سوال نمبر 3:- (i) درج ذیل ابواب میں کسی ایک کی علامت اور صرف صغیر تحریر کریں۔ ۸

افتعال، استفعال، انفعال

(ii) حروف شمسیہ اور حروف قمریہ الگ الگ لکھیں اور ان کی وجہ تسمیہ تحریر کریں۔ ۵

(iii) غیر ثلاثی مجرد سے اسم تفصیل بنانے کا طریقہ تحریر کریں نیز بتائیں کہ کن صورتوں میں ثلاثی مجرد سے اسم تفصیل نہیں آتا اور کیوں؟ ۷

سوال نمبر 4:- (i) ملحق کی تعریف کریں نیز ملحق برباعی مجرد کے کل کتنے اور کون کون سے ابواب ہیں؟ ہر ایک کی مثال تحریر کریں۔ ۱۰

(ii) علامت مضارع کی حرکت کے بارے میں قاعدہ کلیہ تحریر کریں اور مثالیں دے کے وضاحت کریں

iii) بین بین قریب اور بین بین بعید میں سے ہر ایک کی تعریف تحریر کریں نیز مثالیں دے کر وضاحت کریں۔

سوال نمبر 5:- (i) فتحہ کے بعد اگر واؤ یا یاء واقع ہو تو اسے الف سے بدلنے کے لئے کیا کیا شرائط ہیں؟

(ii) درج ذیل کے بارے میں بتائیں کہ یہ کونسے صیغے ہیں اصل میں کیا تھے؟ اور ان میں کون کونسے قاعدے کے تحت تبدیلی واقع ہوگی؟ ۱۲

تَرَیْنَ ، قِ ، ضُرَبَاءُ ، مُدَّکِر ، مَرئِیٌّ

سوال نمبر 6:- (الف) درج ذیل ابواب کی دو دو خاصیات مثالیں اور معانی تحریر کریں۔ ۲۰

کَرُمَ ، یَکْرُمُ ، حَسِبَ یَحْسِبُ

(ب) باب فَتَحَ یَفْتَحُ کا کونسا امتیازی خاصہ ہے جو کہ دوسرے ابواب میں نہیں پایا جاتا؟ ۵

(ج) درج ذیل خواص کی تشریح و توضیح بمع امثلہ و معانی سپرد قلم کریں نیز بتائیں کہ یہ خواص کس کس باب کے ہیں۔ ۱۵

الزام، تجنب، تصرف

## حل پرچہ برائے سال ۱۴۲۰ھ ،۲۰۰۰ء

سوال نمبرا مہموز :۔ جس کلمہ کے فاء عین اور لام میں کسی کی جگہ ہمزہ ہو مثال أَمَرَ

معتل:۔ جس کلمہ کے فاء عین اور لام میں سے کسی کی جگہ حرف علت ہو جیسے وَعَدَ۔

مضاعف :۔ جس کے عین اور لام کی جگہ دو حرف ایک جنس کے ہوں مثال مَدَّ اصل میں مَدَدَ تھا۔

معروف مجہول کی تعریفات صفحہ ۳۳ نمبر پر گزر چکی ہیں۔

(۲) لم کا لفظی عمل پانچ صیغوں (واحد مذکر غائب ،واحد مونث غائب ،واحد مذکر حاضر ،واحد متکلم متکلم مع الغیر ) کے آخر میں جزم کرتا ہے سات صیغوں (تثنیہ مذکر غائب ،تثنیہ مؤنث غائب ،تثنیہ مذکر حاضر ،تثنیہ مؤنث حاضر ،جمع مذکر غائب ،جمع مذکر حاضر ،واحد مؤنث حاضر ) کے آخر سے نون اعرابی گرادیتا ہے۔

**معنوی تبدیلی** یہ کرتا ہے کہ مضارع کو ماضی منفی کے معنی میں کردیتا ہے۔

| لفظ | معنی | صیغہ |
|---|---|---|
| لَمْ يَنْصُرْ | نہیں مدد کی اس ایک مرد نے | واحد مذکر غائب |
| لَمْ يَنْصُرَا | نہیں مدد کی ان دو مردوں نے | تثنیہ مذکر غائب |
| لَمْ يَنْصُرُوْا | نہیں مدد کی ان سب مردوں نے | جمع مذکر غائب |
| لَمْ تَنْصُرْ | نہیں مدد کی اس ایک عورت نے | واحد مؤنث غائب |
| لَمْ تَنْصُرَا | نہیں مدد کی ان دو عورتوں نے | تثنیہ مؤنث غائب |
| لَمْ يَنْصُرْنَ | نہیں مدد کی ان سب عورتوں نے | جمع مؤنث غائب |
| لَمْ تَنْصُرْ | نہیں مدد کی تو ایک مرد نے | واحد مذکر حاضر |
| لَمْ تَنْصُرَا | نہیں مدد کی تم دو مردوں نے | تثنیہ مذکر حاضر |
| لَمْ تَنْصُرُوْا | نہیں مدد کی تم سب مردوں نے | جمع مذکر حاضر |
| لَمْ تَنْصُرِیْ | نہیں مدد کی تو ایک عورت نے | واحد مؤنث حاضر |

| لَمْ تَنْصُرَا | نہیں مدد کی تم دو عورتوں نے | تثنیہ مؤنث حاضر |
| --- | --- | --- |
| لَمْ تَنْصُرْنَ | نہیں مدد کی تم سب عورتوں نے | جمع مؤنث حاضر |
| لَمْ اَنْصُرْ | نہیں مدد کی میں ایک مرد یا ایک عورت نے | واحد متکلم |
| لَمْ نَنْصُرْ | نہیں مدد کی ہم دو مردوں یا دو عورتوں/ سب مردوں یا سب عورتوں نے | متکلم مع الغیر |

## نون خفیفہ کا ماقبل

جمع مذکر غائب و حاضر میں اس کا ماقبل مضموم مونث حاضر میں مکسور جبکہ باقی صیغوں میں مفتوح ہوتا ہے۔
نون خفیفہ کے الحاق سے پہلے مضارع کے معنی میں تاکید نہیں ہوتی اس کے الحاق کے بعد معنی میں تاکید و پختگی آجاتی ہے نیز اس کے الحاق کے بعد مضارع زمانہ استقبال کے ساتھ خاص ہو جاتا ہے مثال
لَیَضْرِبَنْ ضرور بالضرور مارے گا وہ ایک مرد۔

(iii) ماضی معروف ثلاثی مجرد کے کل تین وزن ہیں۔

| ماضی | مضارع | مثالیں |
| --- | --- | --- |
| فَعَلَ | یَفْعَلُ۔یَفْعِلُ۔یَفْعُلُ | فَتَحَ یَفْتَحُ،ضَرَبَ یَضْرِبُ، نَصَرَ یَنْصُرُ |
| فَعِلَ | یَفْعَلُ۔یَفْعِلُ۔یَفْعُلُ | حَسِبَ یَحْسِبُ ، سَمِعَ یَسْمَعُ |
| فَعُلَ | یَفْعُلُ | کَرُمَ یَکْرُمُ |

سوال نمبر ۳ (i) صرف صغیر:- اِجْتَنَبَ یَجْتَنِبُ اِجْتِنَابًا فَهُوَ مُجْتَنِبٌ وَاُجْتُنِبَ یُجْتَنَبُ اِجْتِنَابًا فذاك مُجْتَنَبٌ لم یَجْتَنِبْ لَمْ یُجْتَنَبْ لَا یَجْتَنِبُ لَا یُجْتَنَبُ لَنْ یَّجْتَنِبَ لَنْ یُّجْتَنَبَ الامر منه اِجْتَنِبْ لِتُجْتَنَبْ لِیَجْتَنِبْ لِیُجْتَنَبْ والنهی عنه لَا تَجْتَنِبْ لَا تُجْتَنَبْ الظرف منه مُجْتَنَبٌ مُجْتَنَبَان مُجْتَنَبَات اس کی علامت صفحہ نمبر ۲۶ پر گزر چکی ہے۔

(ii) حروف شمسیہ:- یہ ہیں دال ،ذال، راء، زاء ،سین ،شین ،صاد ،ضاد، طاء ،ظاء ،لام ،نون

وجہ تسمیہ (۱) انہیں شمسیہ اس لئے کہا جاتا ہے کہ وَالشَّمْس میں لام تعریف ادغام کیا گیا اور حروف شمسیہ میں بھی لام تعریف کا ادغام ہوتا ہے اس مناسبت سے ادغام ہونے والے حروف کو شمسیہ کہا گیا اور القمر میں چونکہ ادغام نہیں اس لئے جن حروف میں ادغام نہیں ہوتا انکو قمریہ کہا جاتا ہے۔

وجہ تسمیہ (۲) ادغام کی وجہ سے پہلا حرف دوسرے میں چھپ جاتا ہے جیسا کہ شمس (سورج) ستاروں کو چھپا دیتا ہے اس لئے ادغام والے حروف کو شمسیہ کہا گیا اور قمر یعنی چاند چونکہ ستاروں کو نہیں چھپاتا ادغام نہ کرنے سے بھی پہلا حرف دوسرے میں نہیں چھپتا اس لئے ان کو حروف قمریہ کہا گیا۔ حروف شمسیہ کے سوا باقی تمام حروف قمریہ ہیں۔

(iii) وہ ثلاثی مجرد جس میں لون (رنگ) یا عیب والا معنی ہو جیسے اَبْيَض (سفید) اَعْوَر (یک چشم) اس سے اسم تفضیل نہیں آتا یہ دونوں (أبیض ،اعور) افعل صفتی ہیں۔ تو ایسے ثلاثی مجرد اور غیر ثلاثی مجرد سے اسم تفضیل بنانے کا طریقہ یہ ہے کہ جس باب سے اسم تفضیل بنانا مقصود ہو اس کا مصدر منصوب لے کر اس سے پہلے لفظ اَشَد زیادہ کر دیں مثلاً اَشَدَّ بَيَاضاً اَشَدَّ اِكْرَاماً ،اَشَدُّ عَوَاراً۔

سوال نمبر۴ (i) اس کا جواب صفحہ نمبر ۲۹،۶۰ بر خلاصہ پر گزر چکا ہے

(ii) نمبر(۱) ماضی میں چار حروف ہوں اصلی یا زائدہ تو اس ماضی کے مضارع معلوم میں علامت مضارع مضموم ہوگی جیسے ماضی اَكْرَمَ سے مضارع يُكْرِمُ ۔ ضَارَبَ ماضی سے مضارع يُضَارِبُ۔

(۲) اگر ماضی میں چار حروف سے کم ہوں یا زائد تو اس کے مضارع معلوم میں علامت مضارع مفتوح ہوگی جیسے يَنْصُرُ اس کی ماضی نَصَرَ اور يَجْتَنِبُ اس کی ماضی اِجْتَنَبَ ہے۔

(iii) بین بین قریب:- ہمزہ کو اس کے مخرج اور اس کی حرکت کے موافق حرف علت کے مخرج کے درمیان پڑھنا جیسے سَئِمَ میں ہمزہ کو اس کے اور یاء کے مخرج کے درمیان ادا کرنا۔

بین بین بعید:- ہمزہ کو اپنے اور اپنے ماقبل کی حرکت کے موافق حرف علت کے مخرج کے درمیان ادا کرنا مثال سَأَلَ میں ہمزہ کو اپنے اور الف کے مخرج کے درمیان میں پڑھنا۔

سوال نمبر۵ یہ شرائط ہیں

(۱) وہ واؤ یا یاء فاء کلمہ کی جگہ پر نہ ہوں۔ (۲) وہ واؤ یا یاء لفیف کا عین کلمہ نہ ہوں۔ (۳) الف تثنیہ سے پہلے نہ ہوں (۴) مدہ زائدہ سے پہلے نہ ہوں۔ (۵) یاء مشدد سے پہلے نہ ہوں۔ (۶) نون تاکید

سے پہلے نہ ہوں۔ (۷) وہ لفظ جس میں واؤ یا یاء ہے لون وعیب کے معنی میں نہ ہوں۔ (۸) وہ لفظ فعلان کے وزن پر نہ ہو۔ (۹) فُعْلٰی کے وزن پر نہ ہوں۔ (۱۰) فَعَلَة کے وزن پر نہ ہوں۔ (۱۱) وہ لفظ ایسا افتعال نہ ہو جو تفاعل کے معنی میں ہے۔

(ii) تَدْعِيْنَ :- صیغہ واحد مؤنث حاضر اصل میں تَدْعُوِيْنَ تھا واؤ لام کی جگہ آئی ما قبل مضموم تھا واؤ کی حرکت نقل کر کے ما قبل کو دی گئی اس کو ساکن کرنے کے بعد پھر واؤ ساکن ما قبل مکسور اس کو یاء کیا پھر یاء التقاء ساکنین کی وجہ سے گرگئی تَدْعِيْنَ ہوا۔

قِ :- واحد مذکر حاضر امر حاضر معلوم تَقِى سے بنا علامت مضارع تاء کو گرایا مابعد متحرک تھا آخر میں وقف کیا تو حرف علت یاء گرگئی قِ ہوا۔

مُذَّكِر" :- اسم فاعل از افتعال اصل میں مُذْتَكِر تھا باب افتعال کے فاء کلمہ میں ذال واقع ہوئی تو تاء افتعال کو دال کیا پھر اس ذال کو دال سے بدلا پھر دال اوّل کو دوم میں ادغام کر دیا مُدَّكِر" ہوا۔

مَرْئِیٌ" اصل میں مَرْءُوْی" تھا واؤ اور یاء ایک کلمہ میں جمع ہوئے اول ساکن تھا واؤ کو یاء کیا یاء کو یاء میں ادغام کر دیا یاء کی مناسبت میں ما قبل کے ضمہ کو کسرہ سے بدل دیا مَـرْءِیّ" ہوا یہ اسم مفعول واحد مذکر کا صیغہ ہے۔

سوال نمبر (۶) (الف) خاصیت حَسِبَ يَحْسِبُ اس باب کا کوئی مخصوص خاصہ ذکر نہیں کیا گیا چند ایک الفاظ (جنکی تعداد صاحب فضول اکبری کی تحقیق کے مطابق ۳۲ ہے) اس باب سے آتے ہیں جن کو معلوم کرنے سے اس کے خواص کا اندازہ ہو جاتا ہے ان ۳۲ میں یہ الفاظ شامل میں نَعِمَ (خوش عیش ہونا) وَلِقَ (ہلاک ہونا) وَرِثَ (وارث ہونا)

(ب) باب فتح کا امتیازی خاصہ یہ ہے کہ اس کے وزن پر آنے والے باب کا عین یا لام کلمہ حرف حلقی ہوتا ہے۔ جیسے ذَهَبَ يَذْهَبُ (جانا)۔

(ج) (i) الزام متعدی کو لازم بنانا یہ باب افعال کا خاصہ ہے مثال اَحْمَدَ زَيْد" زید تعریف والا بن گیا اب حَمِدَ متعدی کو اَحْمَدَ نے لازم کر دیا۔

(ii) تجنب فاعل کا ماخذ سے پرہیز کرنا یہ باب تَفَعُّل کا خاصہ ہے مثال تَحَوَّبَ زَيْد" زید گناہ سے بچا ماخذ حُوْب ہے۔

(iii) تصرف فاعل کا ماخذ کو حاصل کرنیکی کوشش کرنا یہ باب افتعال کا خاصہ ہے مثال اُکْتَسَبَ زَیْد'' المَالَ زید نے مال کمانے کی کوشش کی ماخذ کَسْب'' ہے۔

تنظیم المدارس (اہل سنۃ) پاکستان

## سالانہ امتحان الشہادۃ الثانویۃ العامۃ سنہ ۱۴۱۹ھ بمطابق ۱۹۹۹ء

وقت تین گھنٹے     تیسرا پرچہ     صرف     کل نمبر ۱۰۰

نوٹ:۔ آخری دونوں سوالات لازمی ہیں باقی میں سے کوئی دو سوالات حل کریں۔

سوال نمبر 1:۔(الف) فعل اور اس کی اقسام ثلاثہ کی تعریفات و امثلہ تحریر کریں۔ ۵

(ب) فعل معروف، مجہول، مثبت اور منفی میں سے ہر ایک کی تعریف اور مثال بمع معنی تحریر کریں۔ ۵

(ج) فعل اور اس کی باعتبار تعداد اور حروف اصلیہ کتنی اور کون کونسی اقسام ہیں؟ ۵

(د) مضاعف ثلاثی، مضاعف رباعی، لفیف مفروق اور لفیف مقرون میں سے ہر ایک کی تعریف اور مثال تحریر کریں۔ ۱۰

سوال نمبر 2:۔ (الف) ثلاثی مجرد کے کل کتنے اور کونسے ابواب ہیں؟ کسی ایک کی صرف صغیر تحریر کریں۔ ۵

(ب) فعل مضارع پر جب حرف لم داخل ہو تو اس میں لفظاً اور معنی کیا تبدیلی واقع ہوتی ہے؟ نیز بتائیں کہ اگر فعل مضارع کے آخر میں حرف علت ہو تو پھر کیا تبدیلی آئے گی؟ ۵

(ج) النصر مصدر سے فعل جحد مجہول کی گردان بمع معنی تحریر کریں۔ ۱۰

سوال نمبر 3:۔ (الف) باب افعلال، افعیلال اور افعیعال میں سے ہر ایک کی علامت کی تشریح و توضیح سپرد قلم کریں نیز مثالیں بھی تحریر کریں۔ ۵

(ب) مصدر غیر ثلاثی مجرد کے آخر سے ماقبل حرف پر کونسی حرکت آئے گی؟ اس کے بارے میں مثالیں دے کر وضاحت کریں۔ ۵

(ج) فعل مضارع معلوم غیر ثلاثی مجرد کے کلمہ عین پر کون سی حرکت آئے گی؟ اس کے بارے میں قاعدہ تحریر کریں اور مثالیں دے کر وضاحت کریں۔ ۵

(د) درج ذیل صورتوں میں کیا تعلیل واقع ہوگی؟ مثالیں دے کر وضاحت کریں؟ ۱۰

(i) دو ہمزہ متحرکہ اگر اکٹھے آ جائیں اور ان میں سے دوسرا مکسور ہو۔

(ii) اگر ہمزہ واؤ مدہ، یاء مدہ اور یاء تصغیر کے بعد واقع ہو۔

(iii) اگر دو واؤ ایک کلمہ میں اکٹھی آ جائیں۔

(iv) واؤ یاء اگر فعل کے لام کلمہ کے مقابلہ میں واقع ہو جائیں اور ان کا ماقبل مکسور یا مضموم ہو۔

سوال نمبر 4:- اسم ظرف کی تعریف تحریر کریں نیز ظرف مفتوح العین اور مکسو العین کا ضابطہ قلمبند کریں اور مثالیں دے کر وضاحت کریں۔ ۱۰

سوال نمبر 5:-(الف) درج ذیل خواص میں سے کسی چار کی تشریح وتوضیح بمع امثلہ سپرد قلم کریں۔ ۲۰

اتخاذ، تعمل، تشارک، تحول، سلب، ابتداء، حسبان، تدریج، تحیل

(ب) درج ذیل ابواب میں سے ہر ایک کا ایک ایک خاصہ اور مثال تحریر کریں۔ ۲۰

استفعال، تفعل، تفاعل، فتح یفتح

## حل پرچہ برائے سال ۱۹۹۹ء ، ۱۴۱۹ھ

**جواب سوال نمبر ۱ (الف)** فعل کی معنی اور زمانہ کے لحاظ سے تین قسمیں ہیں۔

(i) ماضی (ii) مضارع (iii) امر

**ماضی کی تعریف:-** ماضی وہ فعل ہے جو گزشتہ زمانہ میں کسی معنی کے واقع ہونے پر دلالت کرے جیسے **فَعَلَ** کیا اس ایک مرد نے گزشتہ زمانے میں

**مضارع کی تعریف:-** وہ فعل ہے جو موجودہ یا آئندہ زمانے میں کسی معنی کے واقع ہونے پر دلالت کرے جیسے **یَفْعَلُ** کرتا ہے یا کرے گا وہ ایک مرد زمانہ حال یا استقبال میں

**امر کی تعریف:-** وہ فعل ہے جو آئندہ زمانے میں حاضر ومخاطب فاعل سے کسی کام کی طلب پر دلالت کرے جیسے **اِفْعَلْ** کر تو ایک مرد آئندہ زمانے میں

## (ب)

**فعل معروف :-** وہ فعل ہے جس میں فعل کی نسبت فاعل یعنی کام کرنے والے کی طرف ہو جیسے

ضَرَبَ زَیْدٌ زید نے مارا

**فعل مجہول:۔** وہ فعل ہے جسمیں فعل کی نسبت مفعول (جس پر کام واقع ہوا) کی طرف ہو جیسے
ضُرِبَ زَیْدٌ ''زید مارا گیا
معروف و مجہول میں سے ہر ایک کی دو قسمیں ہیں۔
(۱) **مثبت :۔** جس میں کام کے ہونے کا ذکر ہو جیسے ضَرَبَ زَیْدٌ '' زید نے مارا ضُرِبَ زَیْدٌ '' زید مارا گیا۔
(۲) **منفی :۔** جس میں کام کے نہ ہونے کا ذکر ہو جیسے مَاضَرَبَ زَیْدٌ '' زید نے نہیں مارا مَاضُرِبَ زَیْدٌ '' زید نہیں مارا گیا۔
(ج) فعل کی حروف اصلیہ کی تعداد کے لحاظ سے دو قسمیں ہیں۔
(i) ثلاثی (ii) رباعی
**ثلاثی:۔** جس میں تین حرف اصلی ہوں جیسے نَصَرَ
**رباعی:۔** جس میں چار حروف اصلی ہوں جیسے دَحْرَجَ
**فائدہ:** رباعی میں چار حرف اصلی ہوتے ہیں فاء ، عین اور دو لام

(د)

**مضاعف ثلاثی کی تعریف:۔** وہ ہے جس میں عین و لام کی جگہ دو حرف ایک جیسے ہوں جیسے مَدٌّ اور مَدَدَ بروزن فَعْلٌ اور فَعَلَ
**مضاعف رباعی کی تعریف:۔** وہ ہے جس میں فا اور لام اول عین اور لام ثانی کی جگہ دو حرف ایک جیسے ہوں جیسے زِلْزَال'' اور زَلْزَلَ بروزن فِعْلَا ل'' اور فَعْلَلَ
**لفیف مفروق:۔** جس میں فاء اور لام کی جگہ دو حرف علت ہوں جیسے وَقْی'' وزن فَعْل''
**لفیف مقرون:۔** جس میں عین اور لام کی جگہ دو حرف علت ہوں جیسے طَوٰی اصل میں طَوَیَ تھا بروزن فَعَلَ
**نوٹ:۔** اس پرچہ کے باقی سوالات کے جوابات صفحہ نمبر ۳۴،۴۴،۳۶،۳۴،۳۹،۳۵ پر حل ہو چکے ہیں۔

# خلاصہ علم الصیغہ سوالاً جواباً

## افادات

- استاذ العلماء حضرت علامہ مولانا عبدالرشید صاحب مدظلہ العالی
- ازقلم :- محمد کلیم، محمد اختر محمود (فاضل جامعہ غوثیہ ہدایت القرآن)

س:- کلمہ کی تعریف واقسام بیان کریں۔

ج :- کلمہ لفظ موضوع مفرد کو کہتے ہیں اور اس کی تین قسمیں ہیں (1) فعل (2) اسم (3) حرف۔

س:- مصنف نے تقسیم کلمہ میں فعل کو پہلے کیوں ذکر کیا ہے۔

ج:- اس لیے کہ علم صرف میں تغیرات سے بحث ہوتی ہے اور تغیرات فعل میں زیادہ ہیں۔

س:- کلمہ کی اقسام ثلاثہ کی تعریف کریں۔

ج:- (1) فعل وہ کلمہ ہے جو معنیٰ مستقل پر دلالت کرے اور ازمنہ ثلاثہ یعنی ماضی، حال اوراستقبال میں سے کوئی زمانہ اس میں ہو۔ جیسے ضرب۔

(2) اسم وہ کلمہ ہے جو بغیر ازمنہ ثلاثہ کے معنیٰ مستقل پر دلالت کرے جیسے رجل۔

(3) حرف وہ کلمہ ہے جو معنیٰ غیر مستقل پر دلالت کرے جیسے من، الیٰ۔

س:- معنیٰ وزمانہ کے اعتبار سے فعل کی کتنی قسمیں ہیں۔

ج:- تین قسمیں ہیں (1) ماضی (2) مضارع (3) امر۔ اس لیے کہ فعل کا آخر عامل لفظی کے بغیر یا تو مفتوح ہوگا یا مرفوع یا موقوف پہلا ماضی دوسرا مضارع اور تیسرا امر ہے۔

س:- فعل کی اقسام ثلاثہ کی تعریف کریں۔

ج:- (1) ماضی وہ فعل ہے جو گذشتہ زمانہ میں کسی معنیٰ کے واقع ہونے پر دلالت کرے جیسے۔ فَعَلَ (اس ایک مرد نے کیا)

(2) مضارع وہ فعل ہے جو زمانہ موجودہ یا آئندہ میں کسی معنیٰ کے واقع ہونے پر دلالت کرے جیسے یَفْعَلُ (وہ ایک مرد زمانہ موجودہ یا آئندہ میں کرتا ہے یا کرے گا)

(3) امر وہ فعل ہے جو فاعل مخاطب سے زمانہ آئندہ میں کسی کام کی طلب پر دلالت کرے جیسے اِفْعَلْ (تو ایک مرد زمانہ آئندہ میں کر)

س:- ماضی ومضارع معروف ومجہول کی تعریف کریں۔

ج:- ماضی ومضارع میں اگر فعل کی نسبت فاعل یعنی کام کرنے والے کی طرف ہوتو وہ معروف ہے جیسے ضَرَبَ اوریَضرِب۔اوراگر فعل کی نسبت مفعول کی طرف ہویعنی جس پرکام واقع ہوا ہےتو وہ مجہول ہے جیسے ضُرِبَ اور یُضرَبُ۔

س:- کیاامر بھی مجہول ہوتا ہے۔

ج:- نہیں کیونکہ امر مصنف کے نزدیک امر حاضر معروف میں منحصر ہےاورامر کی مذکورہ تعریف بھی صرف امر حاضر معروف پر صادق آتی ہے۔

س:- حروف اصلیہ کے اعتبار سے اقسام فعل بیان کریں۔

ج:- حروف اصلیہ کے اعتبار سے فعل کی دو قسمیں ہیں۔(1) ثلاثی کے جس کے صیغہ واحد مذکر غائب ماضی میں تین حروف اصلی ہوں جیسے ضَرَبَ(2) رباعی جس کی ماضی میں چار حروف اصلی ہوں جیسے بَعْثَرَ۔

س:- حروف اصلی اور زائد کی پہچان کیا ہے۔

ج:- صرفیوں نے حرف اصلی اور حرف زائد کی پہچان کے لئے فاء،عین،لام کوثلاثی میں فاً عین،دولام کورباعی میں اورفاً،عین تین لام کوخماسی میں میزان ومعیار مقرر کیا ہےلہذا جوحرف ان میں سے کسی ایک حرف کے مقابلے میں ہوگا وہ اصلی کہلائے گااور جوان میں سے کسی کے مقابلے میں نہیں ہوگا وہ زائد کہلائے گا۔

س:- اقسام حروف کے اعتبار سے فعل کی کتنی قسمیں ہیں۔

ج:- اقسام حروف کے اعتبار سے فعل کی چار قسمیں ہیں(1) صحیح (2) مہموز (3) معتل (4) مضاعف۔انہیں اقسام اربعہ کوبعض نے ہفت اقسام میں تقسیم کیا ہے جودرج ذیل شعر میں موجود ہیں

صحیح است ومثال است ومضاعف۔لفیف وناقص ومہموز واجوف

اورانہی اقسام اربعہ کوبعض نے دس اقسام میں تقسیم کیا ہے جواس شعر میں موجود ہیں۔

صحیح ودو لفیف وزاں سہ مہموز۔مثال واجوف وناقص مضاعف۔

س:- حروف علت کی تعداداور وجہ تسمیہ بیان کریں۔

ج:- حروف علت نام کردند واؤ،الف،یائے را۔

ہر کہ را دردے رسد لاچار گوید وائے را

یعنی حرف علت تین ہیں واؤ، الف، یا، جنکا مجموعہ وای ہے۔

وجہ تسمیہ :- یہ مجموعہ مریض شدت الم کے وقت کہتا ہے اس لئے ان کو حروف علت کہا جاتا ہے

س :- اقسام اسم بیان کریں۔

ج :- اسم کی تین قسمیں ہیں۔

(1) مصدر۔ جو کسی کام پر دلالت کرے اور اس کے فارسی ترجمہ کے آخر میں دن یا تن ہو جیسے اَلضَّرْبُ زدن، وَالقَتْلُ کشتن۔

(2) مشتق جو فعل سے نکالا گیا ہو۔ جیسے ضَارِب ۔

(3) جامد۔ جو نہ مصدر ہو نہ مشتق جیسے۔ رَجُل۔

س :- وہ کون سے اسماء ہیں جو فعل کی مثل ثلاثی، رباعی، مجرد اور مزید ہوتے ہیں۔ نیز صحیح وغیرہ دس قسموں میں منقسم ہوتے ہیں۔

ج :- ایسے اسم دو ہیں (1) مصدر (2) مشتق

س :- تعداد حروف کے اعتبار سے اسم جامد کی اقسام بیان کریں۔

ج :- اس کی درج ذیل چھ قسمیں ہیں۔ ثلاثی مجرد، ثلاثی مزید فیہ، رباعی مجرد رباعی مزید فیہ، خماسی مجرد خماسی مزید فیہ۔

س :- انواع حروف کے اعتبار سے اسم جامد کی اقسام بیان کریں۔

ج :- انواع حروف کے اعتبار سے اسم جامد کی دس اقسام ہیں صحیح، مہموز وغیرہ۔

س :- فعل ماضی معروف ثلاثی مجرد کے کتنے اور کون کون سے اوزان ہیں۔

ج :- تین اوزان ہیں (1) فَعَلَ (2) فَعِلَ (3) فَعُلَ

س :- ہر ایک وزن سے ماضی کے مضارع تحریر کریں۔

ج :- فَعَلَ سے مضارع کے تین وزن ہیں۔ (1) يَفْعُلُ (2) يَفْعِلُ (3) يَفْعَلُ

فَعِلَ کے دو مضارع ہیں۔ (1) يَفْعَلُ (2) يَفْعِلُ

فَعُلَ کا ایک مضارع ہے۔ يَفْعُلُ ۔

ہر ایک ماضی کو اس کے مضارع کے ساتھ ملانے سے ایک باب بنتا ہے۔ اس لیے چھ باب ثلاثی مجرد کے ہیں۔

(1) فَعَلَ يَفْعِلُ ( ضَرَبَ يَضْرِبُ ) (2) فَعَلَ يَفْعَلُ ( فَتَحَ يَفْتَحُ ) (3) فَعَلَ يَفْعُلُ

(نَصَرَ یَنْصُرُ) (4) فَعِلَ یَفْعَلُ (سَمِعَ یَسْمَعُ) (5) فَعِلَ یَفْعِلُ (حَسِبَ یَحْسِبُ)

(6) فَعُلَ یَفْعُلُ (کَرُمَ یَکْرُمُ) -

س:- ایسے عامل کتنے اور کون سے ہیں جو مضارع پر داخل ہو کر صرف معنی میں عمل کرتے ہیں

ج:- یہ دو ہیں ایک کلمہ ما اور دوسرا لا جیسے مَایَضْرِبُ اور لَا یَضْرِبُ۔

نہیں مارتا ہے یا نہیں مارے گا وہ ایک مرد۔

س:- ایسے حروف کتنے اور کون کون سے ہیں، جو مضارع میں لفظاً اور معنیً عمل کرتے ہیں۔

ج:- یہ دو قسم کے حروف ہیں۔ اول حروف ناصبہ جیسے لن ناصبہ یہ فعل مضارع کے پانچ صیغوں میں نصب دیتا ہے۔ سات صیغوں سے نون اعرابی گراتا ہے اور مضارع مثبت کو نفی تاکید مستقبل کے معنی میں کر دیتا ہے جیسے لَنْ یَّضْرِبَ ۔

دوم حروف جازمہ جیسے لم۔ یہ فعل مضارع کے پانچ صیغوں کو جزم دیتا ہے اور سات صیغوں سے نون اعرابی گراتا ہے اور مضارع کو ماضی منفی کے معنی میں کر دیتا ہے۔ جیسے لم یضرب ۔نہیں مارا اس ایک مرد نے۔

س:- نون ثقیلہ کے لاحق ہونے سے مضارع میں کیا تبدیلی آتی ہے۔

ج:- (1) نون ثقیلہ لاحق ہونے سے مضارع کا آخر پانچ صیغوں میں مفتوح ہو جاتا ہے۔

(2) تثنیہ۔ جمع مذکر اور واحد مؤنث حاضر کے صیغوں سے نون اعرابی گر جاتا ہے۔ الف تثنیہ کا باقی رہتا ہے۔ صیغہ جمع مذکر میں واؤ اور واحد مؤنث حاضر میں یاء گر جاتی ہے لیکن واؤ سے پہلے ضمہ اور یاء سے پہلے کسرہ باقی رہتا ہے تاکہ واؤ اور یائے محذوفہ پر دلالت کرے۔

(3) جمع مؤنث غائب و حاضر میں نون جمع اور نون ثقیلہ کے درمیان الف فاصل لایا جاتا ہے تاکہ تین نون جمع نہ ہوں۔

(4) نون ثقیلہ لاحق ہونے سے مضارع سے زمانہ حال ختم ہو جاتا ہے صرف مستقبل رہ جاتا ہے

س:- نون خفیفہ کے احکام نون ثقیلہ جیسے ہیں یا ان میں کوئی فرق ہے۔

ج:- صرف اتنا فرق ہے کہ نون خفیفہ صیغہائے ذوات الالف میں لاحق نہیں ہوتا تاکہ دو ساکن جمع نہ ہو جائیں باقی احکام ثقیلہ جیسے ہیں۔

س:- امر حاضر بنانے کا مفصل طریقہ بیان کریں۔ قاعدہ تحریر کریں۔

ج:- امر حاضر مضارع حاضر معروف سے درج ذیل طریقہ سے بنایا جاتا ہے۔

